## کتاب مستطاب و نسخہ لاجواب

الموسوم بہ

مقبول

# عملیات اولیاء

مصنف

علامہ مولانا عبد القادر صاحب چشتی قادری مدظلہ

پروپرائٹر:- ایوب حمید بھٹی

ناشران

حمید بک ڈپو نولکھا بازار :- لاہور

ہدیہ روپے [illegible]

(رشید آرٹ پریس لاہور)

# حرفِ اوّل

دوا اور دعا یعنی علاج ظاہری اور علاج باطنی یہ دونوں چیزیں انسان کے لئے ایسی حیثیت رکھتی ہیں اور اتنی اہم ہیں کہ دنیا جب سے قائم ہوئی ہے ایسی مثال ملنا غیر ممکن ہے کہ کوئی گھر کلیتہً ان دونوں چیزوں سے خالی رہا ہو۔ علاج ظاہری کے بعد جب صورت حال اور ناگفتہ بہ ہوئی تو معالج نے خود کہہ دیا کہ بھئی دوا کا وقت گذر چکا اب دعا کی ضرورت ہے۔ اور اس لفظ "دعا" کو طبِ قدیم اور طبِ جدید دونوں قسم کے طب کے ماہرین کے منہ سے نکلتے ہوئے بار بار سنا گیا ہے۔ اللہ والوں یا اُن خدا کے بندوں کی باتیں تو چھوڑیئے جن کو رمق خوفِ خدا ہے یہیں تو اُن سرکشوں اور غنڈوں کے متعلق عرض کروں گا جو اپنی جوانی کے زعم میں آٹھوں پہر اکڑتے بررنے پھرا کرتے ہیں اور کسی کو خاطر میں نہیں لاتے۔ شراب خواری۔ قمار بازی چوری۔ رہزنی۔ لوٹ مار وغیرہ جن کا بہترین مشغلہ۔ شریفوں

کی آبرو ریزی ان کے بائیں ہاتھ کا کھیل۔ نماز پڑھنا تو درکنار۔
خدا کے نام سے نفرت (معاذ اللہ) لیکن یہی منکر خدا جب قانون
کے شکنجے میں پھنس کر پولیس کے ڈنڈوں کے سوندھے اور سلونے
ذائقوں سے دوچار ہوتا ہے تب اس وقت اس کو خدا یاد
آتا ہے۔ اشک ندامت چاہے وہ عارضی ہی کیوں نہ ہوں
جاری ہوتے ہیں اور وہ ہاتھ جن سے آج تک نیکی سرزد نہ ہوئی
تھی بارگاہ خداوندی میں طلب دعا کیلئے بلند ہو جاتے ہیں
پورا کرنا یا نہ کرنا یہ اس کا کام ہے جو معبود برحق ہے البتہ طلب
دعا میں بندے کو کوتاہی نہ کرنا چاہیئے۔ یہ تو تھی میری تمہید جو
دعا کو ایک الگ اور اہم مقام دے کر اس کی اہمیت کو ظاہر
کر رہی ہے۔ غرض یہ کرنا ہے کہ طلب دعا کے بھی طریقے ہوتے
ہیں، تصنع سے مانگیئے گا کچھ نہ ملے گا۔ طلب صادق ہو گی مغرب
و مشرق آپ کا۔ یہاں پر تصنع کی مثال بھی پیش کر دوں تو بیجا
نہ ہو گا۔ یعنی اگر آپ کی خدمت میں بحیثیت ایک سائل کے
رجوع پیشہ در ہو، حاضر ہو کر عرض کر دوں تو بیجا نہ ہو گا۔ یعنی اگر
آپ کی خدمت میں بحیثیت ایک سائل کے رجوع پیشہ در ہو،
حاضر ہو کر عرض کر دوں کہ بلوچی ہیں ایک غریب بالکل مفلس

اور قطعی لاوارث ہوں زیادہ تر فاقوں پر بسر ہوتی ہے آج بھی تیسرا فاقہ ہے۔ آٹھ آنے عنایت کر دیجئے۔ اللہ آپ کو جزائے خیر دے وغیرہ وغیرہ اور صورت میری یہ ہو کہ نہایت سُرخ و سپید دونوں گال کشمیری سیب کے مانند سُرخ آنکھیں نشۂ جوانی سے خمار آلود۔ حجامت باقاعدہ بنی ہوئی۔ جسم پر قیمتی سوٹ۔ پیروں میں پچاس روپیہ کا جوتہ۔ بایاں ہاتھ دو سو روپے کی گھڑی سے مزین تو کیا بھائی واجد حسین یعنی آپ حیرت سے میری صورت کو نہ دیکھنے لگیں گے۔ اور میری بات کو قابل یقین سمجھنے کیلئے تیار ہوں گے۔ ہاں افسوس آپ کو ضرور ہو گا یہ سوچ کر کہ افسوس بے چارہ پاگل ہے اور کہیں آپ نے یقین کرتے ہوئے میری امداد کر دی تو میں معافی کا خواستگار ہوتے اس امر پر مجبور ہوں کہ منتظمین پاگل خانہ کی خدمت میں گذارش کروں کہ پاگل ہونے والوں کی فہرست میں آپ کا نام سب سے پہلے لکھا جائے۔ لہذا آپ اس مثال کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس امر پر یقین رکھیے کہ عدالت یعنی دربار خداوندی میں آپ کی یہ چار سو بیس والی دعا کبھی کامیاب نہ ہو گی خواہ ذریعہ کیسا ہی تیر بہدف عمل کیوں نہ ہو اس لئے استدعا ہے کہ اجابت دعا کے

سلسلے میں پہلے ان اصولوں کو اپنانا ہے۔ جن کو بزرگان دین اور صاحبانِ عمل نے ہم تک پہونچایا ہے۔

زیرِ نظر کتاب مرتب کردہ جناب مولوی عبدالقادر صاحب قادری جو عملیات و وظائف کا ایک بیش بہا خزانہ ہے آپ کے علاج روحانی کے لیے کافی ہے۔ اب رہے اصول تو اگر اس کی تشریح... کروں گا تو حجم کتاب میں کافی زیادتی ہو گی لہذا مشورہ ہے کہ اصول و ضابطے سے مکمل آگاہی کے لیے اسی کتب خانہ سے کتاب راز کبیر العملیات مولف رضی جونپوری طلب فرما کر استفادہ حاصل فرمایئے اور پھر دیکھئے کہ آپ کی دعا اثر رکھتی ہے یا نہیں فقط والسلام۔

مولانا عبدالقادر چشتی قادری

# تمہید بہ قلم مؤلف

یہ امر پوشیدہ نہ رہے کہ اسلام ہی تمام مذاہب میں وہ سر بلند مذہب ہے جس کو خلّاق عالم نے اپنے محبوب پیغمبر ؐ کے ذریعہ اس فانی دنیا والوں کے پاس پہونچایا اسی دین مبین نے رازہائے سربستہ کی نقاب کشائی کی اور کرتا جا رہا ہے اور یہ سلسلہ کب تک جاری رہے یہ اللہ ہی بہتر جانتا ہے وہ مسلمان جو سائنسی دنیا کے چکر میں پھنس کر اپنے عقائد مذہبی کو تقریباً فراموش کر چکے ہیں اور تمامی اختراعات کو اپنی عقل کی کرشمہ سازی بتلاتے ہیں ان کے ایسے لوگوں کیلئے قرآن آج بھی پکار پکار کر کہہ رہا ہے لَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتَابٍ مُّبِيْنٍ لیکن آیات کلام ہی کے سمجھنے والے اور رموز الٰہیہ سے آگاہ ہونے والوں میں دن بہ دن کمی کے اسباب محض زبان غیر سے دلچسپی کا نتیجہ ہیں۔ میں یہ نہیں کہتا کہ دیگر اقوام کی زبانوں یا ان کے طور طریقوں سے واقفیت حاصل نہ کی جائے۔ ضرور کی جائے لیکن ایسا نہ کیا

جائے کہ دوسروں کے طور طریقہ اور زبان وغیرہ کو اپنانے کیلئے اپنا سب کچھ بھول جائے یا اس کے حاصل کرنے کی طرف متوجہ نہ ہو۔ یہ دانشمندی نہیں ہے۔ لہذا سب سے اپنے دینی اہمیت کے سمجھنے کی کوشش کیجئے ساتھ ہی ساتھ ترک فواحشات فرمایئے صوم وصلوٰۃ کی پابندی کیجئے اور پھر اصولی طور پر وظیفہ و وظائف کی طرف متوجہ ہوجیئے۔

جب اس منزل پر پہنچ کر آپ عمل خوانی کی طرف متوجہ ہوں گے تو آپ یقین کیجئے کہ قدم قدم پر آپ کامیابی سے ہمکنار رہوں گے۔ ناکامی آپ کو برداشتہ خاطر نہ کر سکے گی۔ کیوں؟ اس لئے کہ اس وقت آپ شیطان اور شیطانی کاموں پر لعنت بھیج چکے ہوں گے۔ آپ اپنے پالنے والے سے خوف زدہ ہوں گے اس کا ڈر آپ کے رگ و ریشہ میں اچھی طرح سے سرایت کر چکا ہوگا اور اس وقت آپ اس منزل پر ہوں گے کہ خوف ہو لا اور وغیرہ بھی آپ کے لئے لایعنی ہوں گے اس وقت ہر عمل کی چلہ کشی خواہ جلالی ہو یا جمالی ایک نیا پیغام مسرت لائے گی اور پھر آپ کا کوئی عمل تشنہ نہ رہے گا۔ لالچ مفقود ہو جائے گی، خدمت خلق توجہ اللہ ہوگی۔ اس وقت آپ صحیح معنوں

ہیں انسان کہلانے کے مستحق ہوں گے۔ چند مختصر ہدایتیں ذیل میں درج کرتا ہوں ان پر عمل کرنا آپ کا بہت ضروری ہے ورنہ آپ خسارے میں رہیں گے۔

**ہدایات برائے مبتدی** طالبان شوق کی خدمت میں گذارش کروں گا کہ اولاً نوآموز کو چاہیئے کہ سب سے پہلے عملیات کے ان اصول اور طریقہ کار کو اپنانے کی کوشش کریں جن کی عاملین نے سخت ہدایت کی ہے اور جن کا تذکرہ عملیات کی بڑی بڑی کتابوں میں تفصیل درج ہے اور جن کو بخیال طوالت میں یہاں نظر انداز کر رہا ہوں (۲) وقت عمل خوانی ساعت و تاریخ وغیرہ کے ستاروں کے ساتھ سعد و نحس کا ضرور خیال رکھے (۳) رجال الغیب سے باخبر رہے (۴) عمل خواہ جلالی ہو یا جمالی ہر دو کے لئے ہے کہ ترک لذات و حیوانات ضرور کرے (۵) جگہ سکون پذیر ہو اور سب سے بڑی بات غصبی نہ ہو۔ (۶) وقت عمل خوانی بخور کا سلگانا نہ بھولے (۷) حسب ضرورت عروج ماہ اور زوال ماہ کا خیال رکھے (۸) عمل شروع کرنے سے پہلے اپنے ارد گرد حصار کھینچ یعنی بدون کھینچے حصار عمل خوانی نہ کرے (۹) عمل

شروع کرنے سے پہلے زکات حروف تہجی ادا کرے کہ رجعت وغیرہ سے محفوظ رہیگا۔ بعد عمل خوانی دو رکعت نماز ادا کرے برائے برآمدگی حاجات اور ہاتھ اٹھا کر بارگاہ خداوندی میں دعا مانگے۔ ہاتھ اس طرح اٹھائے کہ دونوں ہتھیلیاں جانب آسمان اس کے چہرے کی جانب ہوں۔ (۱۰) وقت عمل خوانی خضوع و خشوع میں فرق نہ آنے دے اور خیالات لایعنی کو دل سے محو کرے (۱۱) مطلب جائز کے لئے عمل خوانی کرے۔ ناجائز نہ ہو (۱۲) شکم سیر ہو کر عمل خوانی نہ کرے کہ نقص عمل ہوگا وغیرہ وغیرہ۔

مؤلف

# باب اوّل

## متعلق قواعد عامّہ

**حروف تہجی:۔** طالبانِ شوق سے یہ امر پوشیدہ نہ رہے کہ حروف تہجی کل اٹھائیس ہیں جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔ تاریخ بتاتی ہے کہ ملک عرب میں ایک شخص مرامر نامی گذرا ہے جس کے آٹھ بیٹے۔ ابجد۔ ہوز۔ حطی۔ کلمن۔ سعفص۔ قرشت ثخذ اور ضظغ نامی پیدا ہوئے اور انہیں ناموں کے حروف نے درس و تدریس کی صورت اختیار کی تفصیل ان کی بہت بڑی ہے جن کا مفصل تذکرہ بے موقع ہو گا مختصراً عرض ہے کہ عاقلانِ روزگار نے انہیں حروف کو ہندسوں میں اور ماہرین جوتش و رمل انہیں حروف کی مماثلت سے علامت میں تبدیل کر کے فائدہ اٹھاتے چلے آرہے ہیں مثلاً اگر آپ سے کہا جائے کہ لال خاں کے نام کو ہندسوں میں تحریر کیجئے تو یہ آپ کے لیے غیر ممکن ہو گا اس لئے کہ آپ ناواقف ہیں لیکن ایک واقفکار اس پر فوراً عمل

کرے گا کہ جانتا ہے اور وہ اس طرح سے لال خان کے نام کو عبارتی اور عددی میں تحریر کرے گا۔

لال خان = ل ا ل خ ا ن

۳۰ ۱ ۳۰ ۶۰۰ ۱ ۵۰ میزان = ۷۱۲

معلوم ہوا کہ لال خان کے نام کے اعداد ۷۱۲ ہیں۔ اب جملہ حروف کے اعداد حسب ذیل ہیں۔

## نقشہ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ط ۹ | ح ۸ | ز ۷ | و ۶ | ہ ۵ | د ۴ | ج ۳ | ب ۲ | ا ۱ |
| ص ۹۰ | ف ۸۰ | ع ۷۰ | س ۶۰ | ن ۵۰ | م ۴۰ | ل ۳۰ | ک ۲۰ | ی ۱۰ |
| ظ ۹۰۰ | ض ۸۰۰ | ذ ۷۰۰ | خ ۶۰۰ | ث ۵۰۰ | ت ۴۰۰ | ش ۳۰۰ | ر ۲۰۰ | ق ۱۰۰ |

غ ۔ ۱۰۰۰

ستارے اور عمل ناواقف حضرات کو آگاہ ہو جانا چاہیئے کہ یوں تو خلاق عالم نے بے شمار چھوٹے بڑے ستارے فلک نیلی خام پر قائم کر رکھے ہیں جس کا شمار بجز اس کے اور کوئی کر ہی نہیں سکتا ان ستاروں میں سات ستارے ایسے جن کا انسانی زندگی کے ہر شعبے سے ہے یہ اس فانی دنیا پر مکمل طریقے سے چھائے

ہوئے ہیں۔ پوری تفصیل جواب تک حاصل کی جا چکی ہے۔ وہ
آپ کو بڑی بڑی کتابوں میں ملے گی۔ یہاں مختصراً عرض ہے کہ
یہ ستارے سال کے بارہ مہینوں پر محیط ہیں۔ ایام ہفتہ پر پورا غلبہ
ہے اور ہر ستارہ ایک دن کا حاکم مطلق ہے ہر ستارہ اپنے اپنے
مقام پر اختیارات نیک وبد کے بھی رکھتا ہے جلالی اور جمالی
بھی ہے ان میں پانچ ستارے خمسہ متحیرہ بھی ہیں، ان ساتوں
پرستاروں کا تعلق روزمرہ کی ساعتوں سے ہے جن کے نیک
وبد اثرات مرتب ہوتے رہتے ہیں۔ ان ستاروں میں سے باری
باری بادشاہ وقت بھی ہوتا ہے اور یہ زمانہ حکومت اس
کے ساتھ ہی دیگر چھ ستاروں کی ماتحتی ایک سال تک قائم
رہتی ہے اور دوسرے سال یوم نوروز عالم افروز کے دن پورے
آفتاب بروج کا دورہ مکمل کر کے برج میں جو دائرۃ البروج
کا پہلا برج ہے جب داخل ہوتا ہے تو اسی وقت دوسرا
نیا ستارہ تخت حکومت پر جلوہ افروز ہوتا ہے نئے علامات
(احکام) ظاہر ہوتے ہیں۔ پرانے ستارہ کی حکومت معزول
اور اس کا حکم منسوخ ہو جاتا ہے۔ نوروز عالم افروز اور بروج
کی تعریف حسب موقع آئندہ صفحات پر لائی جائے گی۔

چنانچہ انہیں ستاروں کا تعلق عمل وظیفہ و وظائف و موکلان متعلق عمل سے بھی ہوتا ہے۔

**اسمائے سیارگان** جن سات ستاروں کا تذکرہ مندرجہ بالا سطور میں کیا گیا ہے اس کے اسماء یہ ہیں :۔ زحل۔ مریخ۔ شمس۔ قمر۔ زہرہ۔ عطارد اور مشتری۔

**خواص دیگر کوائف** مشتری :۔ یہ ستارہ سعد اکبر حاکم یوم پنجشنبہ ہے عمل و تحریر تعویذات بابت طلبی و پیشہ رسی اشخاص مفقود الخبر جانوراں غائب شدہ شفائے بیماران و طلبی محبوب و استحکام محبت وغیرہ وغیرہ کا مفید ہوگا۔ ترقی رزق کے وظائف و تعویذات بھی مفید ہوں گے۔

زہرہ :۔ یہ ستارہ سعد اصغر حاکم یوم جمعہ ساکن فلک سوم ہے اس ستارے کی ساعت میں ترقی رزق۔ رہائی محبوس۔ زبان بندی تحفظ زراعت۔ شفائے امراض اور استحکام محبت وغیرہ کے لیے تعویذات تحریر کئے جاتے ہیں اور عمل خوانی ہوتی ہے۔

شمس :۔ یہ ستارہ سعد اکبر ہے۔ حاکم یوم یکشنبہ ہے۔

سلطان الکواکب ساکن فلک چہارم ہے اس کی ساعت اور یوم حکومت میں برائے فتوحات۔ شفائے امراض۔ تسخیر احکام۔ واپسی مفرران۔ محبت تعویذات تحریر کرنا اور عمل خوانی کرنا بہتر ہے۔

قمر:۔ یہ ستارہ سعد حاکم یوم دو شنبہ ساکن فلک اوّل ہے اس ستارے کے یوم حکومت اور ساعت میں رہائی قیدی محبت شفائے امراض بابت کامیابی امور جائز تعویذ تحریر کرنا اور وظیفہ خوانی کرنا کامیابی کی دلیل ہے۔

عطارد:۔ یہ ستارہ درمیانہ حاکم یوم چہارشنبہ ساکن اقلیم دوم ہے اس ستارے کے یوم حکومت اور ساعت میں تعویذات شفا تسخیر حکام۔ تجارت۔ ترقی عہدہ و کاروبار استقرار حمل وغیرہ کے لکھے جاتے ہیں اور عمل خوانی کی جاتی ہے جو بہتر ہوتی ہے۔

مریخ:۔ یہ ستارہ نحس اصغر لیکن کو نوال فلک حاکم یوم سہ شنبہ اور ساکن اقلیم ششم ہے اس ستارے کے یوم حکومت اور اس کی ساعت میں تعویذات تباہی دشمن نفاق زبان بندی۔ خواب بندی۔ کثرت تکرار دخانگی جنگ و جدل

کی زیادتی کے بابت تحریر کئے جاتے ہیں اور انہیں مطالب کی براری کیلئے وظیفہ خوانی بھی کی جاتی ہے۔

زحل :۔ یہ ستارہ نحس اکبر ہے حاکم یوم ہفتہ ساکن اقلیم ہفتم ہے۔ سبعہ سیارگاں میں یہ ستارہ سب ستاروں سے سست رفتار ہے جب نحوست پر آتا ہے تو نوے نوے سال تک پیچھا نہیں چھوڑتا۔ اس ستارے کے یوم حکومت اور ساعت میں تباہی و بربادی دشمن زبان بندی، خواب بندی، تیغ بندی۔ نفاق۔ برائے خانہ جنگی وغیرہ کیلئے تعویذات تحریر کئے جاتے ہیں اور عمل خوانی ہوتی ہے۔

## بخور اور ستارے

اے عزیز جان لو کہ بخور ہندی زبان میں دھونی کو کہتے ہیں عاملین روزگار نے جہاں اس اہم فن میں اور دوسرے اصول مقرر فرمائے ہیں وہاں بخور یعنی دھونی کے سلگانے کی بھی سخت تاکید فرمائی ہے۔ لہذا معلوم ہونا چاہیے کہ دھونی اس وقت سلگائی جاتی ہے جب تعویذ لکھا جاتا ہے یا عمل خوانی کی جاتی ہے۔ بخورات کا ستاروں سے ایسا ہی تعلق ہے جیسے انسان کو کھانا ہوا یا پانی سے ہوتا ہے چنانچہ اس مقام پر سعہ ستاروں کے نام

کے ان بخورات کو ضبط تحریر میں لا رہا ہوں جن کی ضرورت عامل کو تعویذ تحریر کرتے یا دوران عمل خوانی پیش آنی لازمی ہے
بخور مشتری :۔ عود۔ مشک۔ کافور۔ خودانہ۔ صندل سرخ اور شکر۔
بخور زہرہ :۔ صندل سفید۔ عنبر کافور۔ اسپند۔
بخور قمر :۔ شہد۔ عود۔ کافور۔
بخور شمس :۔ دار چینی۔ عود۔ مشک۔
بخور عطارد :۔ لونگ۔ صندل۔ کافور۔
بخور مریخ :۔ لوبان۔ رائی۔ عود
بخور زحل :۔ سرسوں۔ عود۔ لوبان۔ رال۔ گوگل۔

## اقسام تعویذات

زندگی کیا ہے عناصر کی ظہور ترتیب
" " " " موت کیا ہے،

انہیں اجزا کا پریشان ہونا جس صورت سے انسان کی تخلیق اربعہ عناصر یعنی آگ، پانی، مٹی اور ہوا سے ہوئی ہے بالکل یہی اثرات تعویذات میں ہیں یعنی تعویذ بھی چار قسم کا ہوتا ہے۔ آتشی۔ بادی۔ آبی۔ خاکی۔
تعویذ آتشی :۔ سفال آب نا رسیدہ۔ پوست آہو۔ کاغذ یا لوح پیتل وغیرہ پر برائے ... خواب بندی۔ فتوحات وغیرہ

کے لیے و برائے تسخیر حکام بھی تحریر کیا جاتا ہے۔ تعویذ بادی برائے زبان بندی۔ محبت۔ واپسی گریختہ وغیرہ کے تحریر کیا جاتا ہے۔ تعویذ آبی۔ برائے تسخیر دریائی محبوس و تحفظ از بلایا مصیبت وغیرہ کیلئے لکھا جاتا ہے۔ تعویذ خاکی برائے بلا کی دشمن لکھا جاتا ہے۔

## ایک خاص شرط

ان باتوں کو جو اشد ضروری ہیں۔ یعنی جن کے کسی ایک کے بھی ترک کر دینے سے آپ اپنے مقاصد میں . . . کامیاب نہیں ہو سکتے ضبط تحریر میں لا رہا ہوں تاکہ ناواقفیت کا پردہ آپ کی آنکھوں سے ہٹتا رہے اور آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہوتے رہیں چنانچہ اس بات کو کبھی نہ بھولئے کہ جب آپ تعویذ آتشی لکھنے کیلئے بیٹھیں تو آپ کا منہ طرف مشرق کے ہو اور ایک زانو ہو کر بیٹھیں اور قریب چولہے کے بیٹھ کر لکھیں یا حرارت آفتاب سے مدد لیں اور اگر تعویذ بادی کا لکھیں تو منہ آپ کا طرف مغرب کے ہو۔ اونچے مقام پر بیٹھ کر لکھیں اور جسم کا کچھ پانی میں ہو تو اچھا ہے۔ جگہ ایسی ہو جہاں ہوا کا گذر ہو۔ اور اگر تعویذ آبی ہو کنارے دریا یا حوض کے بیٹھ کر لکھیں اور

منہ جانب شمال ہو تعویذ خاکی جب آپ لکھنے بیٹھیں تو ان چار چیزوں کا ضرور خیال رکھیں۔ درصورت انحراف کامیابی نہ ہو گی۔ مکان خالی ہو۔ منہ جانب جنوب ہو۔ کچھ خوشبو مثل عود وغیرہ سلگ رہی ہو۔ زمین پر ایک زانو بیٹھے۔

**اوقات تحریر تعویذات** آگاہ کیا جاتا ہے کہ جب تعویذات کے لکھنے کی ضرورت پیش آئے تو حسب ذیل باتوں کا خیال رکھے۔ برائے زبان بندی اور خواب بندی ساعت عطارد۔ تیغ بندی کے لیے ساعت مریخ۔ برائے دشمنی اور جدائی ساعت زحل اور واسطے محبت ساعت قمر یا مشتری۔ برائے ترقی رزق ساعت زہرہ۔ ان کے علاوہ بقیہ اور دیگر امور کیلئے ساعت شمس ہیں سب سے پہلے قلم بنانا چاہیئے۔ اب یہ بات زیادہ تر دیکھنے آنی جا رہی ہے کہ نو آموز ان باتوں کا خیال نہیں کرتے یا تو نقوش نب سے پُر کرتے ہیں یا پُرانا ہی قلم استعمال کرتے رہتے ہیں حالانکہ یہ بات خلاف قاعدہ ہے۔

دوسرے یہ کہ اوقات تحریر تعویذات ضرور خیال رکھے، یعنی وقت صبح تعویذات محبت۔ ترقی رزق تسخیر۔ دست غیب رہائی محبوس۔ واپسی گزشتہ اور دفع بلیات وغیرہ تحریر کرے

نت نیم چاشت :۔ تعویذات بیماری وصحت مریض لکھے۔ وقت ظہر :۔ عداوت۔ دشمنی زبان بندی۔ خواب بندی۔ شکستگی دشمن درمیان ظہر اور عصر زبان بندی۔ ہلاکی دشمن سزا دہی سارق۔ وقت عشاء :۔ تحفظ عزت۔ خواب بندی۔

**تحفظ رجعت و شرط تحریر** عاملین نے خاص طور پر ہدایت فرمائی ہے کہ عامل کو چاہیے کہ اولاً طہارت بدن کرے بعدہٗ۔ وضو، اور اس کے بعد اپنے بدن پر خوشبو لگائے۔ تعویذ شروع کرنے سے پہلے یا حافظُ۔ یا حفیظُ۔ یا رقیبُ۔ یا وکیلُ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے انشاء اللہ رجعت نہ ہوگی۔ درمیان تحریر نقوش کسی سے کلام نہ کرے اور وقت لکھنے کے سایہ عورت نا پاک و غیر محرم کا نہ پڑے۔ اگر تعویذ محبت کا یا امر خیر کے بابتہ ہو تو اس کے لیے عروج اور برائے تباہی و بربادی زوال ماہ بہتر ہے۔ تعویذ جدائی یا عداوت برائے عورت منکوحہ کے نہ لکھے کہ گناہگار ہوگا۔ برائے محبت جب تعویذ لکھے تو اوّل قلم دا ہنے ہاتھ میں لے اور کاغذ بائیں ران پر رکھے پھر کوئی چیز شیریں منہ میں رکھے۔ شکر چراغ میں ڈالے اور تعویذ کو مشک و زعفران

سے پُر کرے۔ تعویذ رفع سحر و بیماری وغیرہ کا خوش و خرم ہو
لکھے کہ صاحب ضرورت کے حق میں بہت مفید ہوگا اگر داسے
عداوت کے لکھے منہ میں کوئی ترش چیز رکھے۔ جبیۃ کی آخری
تار بخیں ہوں۔ تیل میں تھوڑا سرکہ اور ہینگ ملا کر جلادے
اگر تعویذ زبان بندی تیغ بندی اور خواب بندی کا لکھے تو تھوڑا
سرکہ اور ہینگ ملا کر جلادے۔ اگر تعویذ زبان بندی تیغ بندی
اور خواب بندی کا لکھے تو تھوڑا موم منہ میں رکھے اور زبان کو
دانتوں میں دبا دے اور جب نقش مرتب ہو جائے تو الملتہ
اللہ کہے تعویذ تیغ بندی اور خواب بندی سیاہی سے اور
زبان بندی شنگرف سے پُر کرے۔

**تذکرہ بروج** طالبان شوق سے یہ امر پوشیدہ نہ رہے
کہ بسبب گردش آفتاب کے آسمان میں
ایک گول دائرہ پیدا ہوتا ہے اور یہ کبھی ختم ہونے میں جب
تک قدرت کو قائم رکھنا منظور ہے نہیں آئے گا۔ اسی دائرے
کو عالمین دائرۃ البروج کہتے ہیں۔ اس دائرہ کو آفتاب ایک
سال کی مدت میں طے کرتا ہے اس پورے دائرے کو
عالمین نے بارہ ۱۲ حصوں میں تقسیم کر کے ہر حصہ کو برج قرار

یران کا حسب ذیل نام قرار دیا ہے۔ برج اوّل: حمل
دوم: ثور۔ سوم: جوزا۔ چہارم: سرطان۔ پنجم: اسد۔
ششم: سنبلہ۔ ہفتم: عقرب۔ ہشتم: میزان۔ نہم: قوس
دہم: جدی۔ یازدہم: دلو۔ دوازدہم: حوت۔ چنانچہ معلوم
ہوا کہ پہلا برج برج حمل اور بارہواں برج برج حوت ہے
لہٰذا جب آفتاب پورے بروج کا دورہ مکمل کر کے آخری
برج حوت سے نکل کر جب پہلے برج حمل میں پھر داخل ہوتا
ہے تو اسی زمانہ داخلہ کو نوروز عالم افروز کہتے ہیں اور یہ ہمیشہ مارچ
کی اکیس تاریخ کو بہ اوقات مختلف یعنی اگر امسال یہ اکیس
مارچ کو ۷ بجکر ۵ منٹ ۳ سکنڈ پر عالم شہود میں آیا ہے تو آنے
والے سال میں تاریخ تو یہی رہے گی لیکن وقت میں تھوڑا بہت
فرق پیدا ہوتا رہے گا اور یہ سلسلہ اسی طرح علاوہ تاریخ
کے وقت کے تغیر و تبدل کا پیدا ہوتا رہے گا۔

## نقوش و عمل اور بروج

آگاہ ہو کہ نقوش اور عمل سے بروج کا اتنا ہی تعلق ہے جتنی اہمیت
ستاروں کو حاصل ہے یہ امر پوشیدہ نہ رہے کہ اللہ تعالےٰ
نے ہر برج اور ہر ستارے کو نیکی اور بدی۔ سعادت اور

نحوست میں اثر جداگانہ عطا فرمایا ہے اور احکامات ان کے عالم میں جاری وساری ہوتے رہتے ہیں۔ چنانچہ عاملین نے ان بارہ برجوں کو تین حصوں میں تقسیم کیا ہے جن کے نام حسب ذیل ہیں۔ برج ثابت۔ برج منقلب اور برج ذوجسدین چنانچہ جب آفتاب برج ثابت میں قیام پذیر ہو تو اس وقت عمل محبت و کشائش رزق وغیرہ کا کرے یا نقوش انہیں چیزوں کے لئے مرتب کرے اور جب آفتاب برج منقلب میں رونق افروز ہو تو اس وقت عمل ہلاکی و تباہی دشمنان یا جدائی وغیرہ کا کرے یا انہیں چیزوں کے لیے نقوش مرتب کرے کامیابی ہو گی۔ اور جب آفتاب برج ذوجسدین میں ہو تو دونوں طرح کا عمل وغیرہ کر سکتے ہیں۔ یہاں پر یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ جب آفتاب برج منقلب میں ہو تو اس وقت حب کا عمل قطعی نہ کرے ورنہ تاثیر الٹی ظاہر ہو گی۔

## طریقہ استخراج طالع

عامل کو مخصوص حب وغیرہ کی منزل میں صاحبان ضرورت و اشخاص متعلقہ کے طالع کے دریافت کرنے کی ضرورت

پیش آئے گی چنانچہ اس کا ایک مختصر قاعدہ اس جگہ پہ سپرد قلم کیا جا رہا ہے۔ طریقہ استخراج طالع کا یہ ہے کہ حاجت مند کے نام کے اعداد بحساب ابجد نکال کر ایک جگہ لکھ لے اور پھر اسی طرح سائل کی ماں کے نام کے اعداد بحساب ابجد نکال حاصل کرے پھر دونوں نام کے اعداد ایک جگہ جمع کرے پھر اس مجموعہ کو بارہ ۱۲ سے اس وقت تک تقسیم کرتا رہے جب کہ اعداد متعلقہ تقسیم ہوتے رہیں اور جب تقسیم نہ ہو سکیں تو دیکھے کہ بعد تقسیم کیا بچا۔ اگر ایک باقی ہے طالع حمل ہے۔ دو باقی بچیں تو ثور ہے۔ تین کے بچنے پر جوزا۔ چار باقی بچنے پر سرطان پانچ باقی بچیں تو اسد چھ بچیں تو سنبلہ۔ سات باقی بچیں تو میزان آٹھ کے بچنے پر عقرب۔ نو پہ قوس۔ دس کے بچنے پر جدی۔ گیارہ بچیں تو دلو اور جب تقسیم برابر ہو جائے تو طالع سائل کا حوت ہوگا۔ اب یہاں پر ایک مثال تحریر کی جاتی ہے تاکہ طریقہ مندرجہ ہذا کے سمجھنے میں آسانی ہو۔ یعنی نام سائل نور عالم۔ اعداد بحساب ابجد ۳۹۷۔ نام مادر سائل عالیہ۔ اعداد بحساب ابجد ۱۱۶ مجموعہ دونوں کا ۵۱۳۔ اب اس پانچسو تیرہ کو ہم نے جب بارہ سے تقسیم کیا تو بعد تقسیم ۹ باقی بچے اب حساب سے

دیکھا تو سائل کا طالع قوس ہے یہ خانہ مشتری کا ہے جو سعد اکبر اور عامل روز پنجشنبہ ہے پس اسی طرح طالع اور اس کے خانہ سے ستارے کی معلومات حاصل کر کے عامل انشاء اللہ کامیاب ہوتا رہے گا۔

## ساعات اور ستارے

ناواقف حضرات کو معلوم ہونا چاہیئے کہ ستاروں کا تعلق جیسا کہ انشاء اللہ ہم اوراق ماسبق میں تحریر کر چکے ہیں کہ ایام ہفتہ کے شب و روز سے کسی لمحہ بھی خالی نہیں لہٰذا ہفتہ میں سات دن اور سات شبیں ہوتی ہیں چنانچہ ہر ستارہ اپنی اپنی باری پر ایک ایک ساعت کا حاکم ہوتا ہے ان میں کچھ ستاروں کی حکومت دن و رات میں دو۔ دو ساعتوں کی ہو جاتی ہے اور کچھ کی نمبر نہ آنے کی وجہ سے ایک ہی ساعت کی ہوتی ہے اور یہ کمی آنے والے دوسرے روز پوری ہو جاتی ہے اور یہ نظام یوں ہی چلتا رہتا ہے۔ ساعت ایک گھنٹہ کو کہتے ہیں۔ اور آفتاب طلوع ہوتا ہے اس وقت سے ساعت شمار کی جاتی ہے ساعت نامہ مندرجہ ذیل ہے۔

# نقشہ ساعات

| | پاس اول | | | پاس دوم ۲ | | | پاس سوم ۳ | | | پاس چہارم ۴ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شب و روز | ساعت ۱ | ساعت ۲ | ساعت ۳ | ساعت ۴ | ساعت ۵ | ساعت ۶ | ساعت ۷ | ساعت ۸ | ساعت ۹ | ساعت ۱۰ | ساعت ۱۱ | ساعت ۱۲ |
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| روز شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہار شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہار شنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| روز جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| | | | | | | | | | | | | |

## تذکرہ حروف تہجی باموکل

مرشدان نامدار اور عاملان ذی وقار جنہوں نے وظیفہ وظائف و عمل خوانی میں اپنی عمریں صرف کر دیں بعد تجربہ ہائے بسیار ارشاد فرماتے ہیں کہ عامل پر عمل شروع کرنے سے پہلے واجب و لازم ہے کہ سب سے پہلے حروف تہجی کی زکوٰۃ ادا کرے اس کے بعد جس عمل کو چاہے پڑھے اسمیں دوہرا فائدہ ہے۔ پہلا تو یہ کہ عمل کی تاثیر جلد ظاہر ہو گی اور دوسرا فائدہ یہ ہو گا کہ عامل رجعت سے محفوظ رہے گا بہت سے لوگ نادانی اور ناواقفیت کی بناء پر سب سے پہلے جیسا کہ قاعدہ ہے زکوٰۃ حروف تہجی کی ادا نہیں کرتے اور عمل شروع کر دیتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عمل بھی پورا نہیں ہوا اور خود رجعت میں گرفتار ہو جاتے ہیں۔ اگر بہت کم سزا موکلان عمل نے دی تو دماغ خراب ہو گیا اور پاگل ہو گئے ورنہ جان چلی جاتی ہے۔ چلیئے نہ عامل رہا نہ عمل۔ موکلان کی بھی جان چھوٹی اور قصہ ختم۔ یہاں پر یہ جاننا ضروری ہے۔ کہ رجعت اُسے کہتے ہیں کہ عمل خوانی میں طبیعت بسبب کسی بے احتیاطی کے الٹ جائے اپنے پرائے کی تمیز جاتی رہے

شعور انسانی فنا ہو جائیں۔ معلوم ہونا چاہیئے۔ کہ یہ اٹھائیس ۲۸ حروف تہجی نام سے باری تعالےٰ کے وابستہ ہیں اور سراسم ہیں۔ فرشتے ان ناموں سے اللہ تبارک وتعالےٰ کی تسبیح و تحلیل کرتے ہیں۔ بزرگی ان کی ظاہر ہے الفاظ قرآن مجید انہیں سے مزین ہیں اور سب نام انہیں سے ترتیب پاتے ہیں۔ طریقہ ذکوۃ حروف تہجی ہم بعد میں تحریر کریں گے سب سے پہلے حروف تہجی، موکل مجرد، موکل ترکیبی اور اسم مبارکہ اللہ تعالیٰ کا بصورت نقشہ تحریر بنا بر آگاہی تحریر کیا جاتا ہے۔

## نقشہ

| حروف تہجی | موکل مجرد | موکل ترکیبی | نام اللہ تعالےٰ | حروف تہجی | موکل مجرد | موکل ترکیبی | نام اللہ تعالےٰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | آئیل | اسرافیل | اَللّٰہُ | خ | خائیل | میکائیل | خَبِیْرُ |
| ب | بائیل | جبرائیل | بَاسِطُ | د | دائیل | دردائیل | دَلِیْلُ |
| ت | تائیل | عزرائیل | تَوَّابُ | ذ | ذائیل | اہرائیل | ذَاکِرُ |
| ث | ثائیل | میکائیل | ثَابِتُ | ر | رائیل | اموائیل | رَحْمٰنُ |
| ج | جائیل | کاکائیل | جَلِیْلُ | ز | زائیل | نشرقائیل | زَکِیُّ |
| ح | حائیل | تنکفیل | حَمِیْدُ | س | سائیل | صحرائیل | سَمِیْعُ |
| | | | | | | | |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ش | شائیل | ہمرائیل | شَکُوْرُ | ف | فائیل | عطرائیل | قَہَّارُ |
| ص | صائیل | اجمائیل | صَمَدُ | ک | کائیل | فروزائیل | کَرِیْمُ |
| ض | ضائیل | عطکائیل | ضَامِنُ | ل | لائیل | طاطائیل | لَطِیْفُ |
| ط | طائیل | سمائیل | طَبِیْبُ | م | مائیل | رومائیل | مُعِزُّ |
| ظ | ظائیل | نورائیل | ظَاہِرُ | ن | نائیل | خومائیل | نَاصِرُ |
| ع | عائیل | لومائیل | عَلِیْمُ | و | وائیل | رفتمائیل | وَدُوْدُ |
| غ | غائیل | لوخائیل | غَفُوْرُ | ہ | ہائیل | دردیائیل | ہَادِیُ |
| ف | فائیل | سرعائیل | فَتَّاحُ | ی | یائیل | سراطائیل | یَاسِرُ |

## طریقہ ادائیگی ذکوٰۃ حروفِ تہجی

طریقے حروف تہجی کی ذکوٰۃ کے بہت ہیں جو بڑی بڑی عملیات کی کتابوں میں مرقوم ہیں۔ طوالت خیزی کی بناء پر ان کو نظر انداز کرتے ہوئے اس جگہ ایک مختصر سا طریقہ ادائیگی ذکوٰۃ حروف تہجی کے بابت تحریر کیا جاتا ہے چاہیئے کہ ہر روز ایک حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اٹھائیس دن تک بلا ناغہ باموکل پڑھے۔ جب جب ذکوٰۃ پوری ہو جائے اور اس کے بعد کوئی مشکل درپیش ہو تو ایک سو اٹھائیس ۱۲۸ مرتبہ ایک مجلس میں بیٹھ کر پڑھے انشاء اللہ وہ مشکل حل ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا اسرافِیل بحق یا الف یاجبرائیل بحق یا ب۔ یَا عزرائیل بحق یا ت۔ یا میکائیل بحق یا ث۔ یا کاکائیل بحق یا ج۔ یا تنکفیل بحق یا ح یا مہکائیل بحق یا خ۔ یا دردائیل بحق یا د۔ یا اھوائیل بحق یا ذ۔ یا اموائیل بحق یا ر۔ یا شرقائیل بحق یا ز یا صمحائیل بحق یا س۔ یا ھمرائیل بحق یا ش۔ یا اجمائیل بحق یا ص۔ یا عطکائیل بحق یا ض۔ یا سماعیل بحق یا ط۔ یا نورائیل بحق یا ظ۔ یا لومائیل بحق یا ع۔ یا دخائیل بحق یا غ۔ یا سوحائیل بحق یا ف۔ یا عطرائیل بحق یا ق۔ یا فردزائیل بحق یا ک۔ یا طاطائیل بحق یا ل یا مرومائیل بحق یا م۔ یا حونائیل بحق یا ن۔ یا رفتائیل بحق یا و۔ یا دردیائیل بحق یا ہ۔ یا سراطائیل بحق یا ی۔ عامل کو چاہیے کہ شروع کرنے سے پہلے اور ختم کرنے کے بعد پانچ پانچ بار درود شریف پڑھے۔

## بابِ دوم

# طریقہ خانہ پُری نقوش
# و
# بابت دریافتگی ساعات ذریعہ دھوپ گھڑی

مختصر طریقہ پر قواعد عامہ کو جس کی ایک مبتدی کو سب سے پہلے ضرورت ہوتی ہے باب اوّل میں تحریر کرنے کے بعد ہم اس باب میں سب سے نقوش کے بھرنے کا آسان اور عام فہم طریقہ جو کثرت سے مروّج ہے تحریر کر رہے ہیں. جاننا چاہیئے کہ اقسام نقوش کئی صورتوں پر مشتمل ہیں. یوں تو ہر نقش اپنے اپنے موقع پر کارآمد ہے یعنی کوئی بے کار نہیں ہے. ناواقف کو سب سے پہلے نقش عددی و نقش عربی کی تشریح سے واقف ہونا چاہیئے لہذا معلوم ہونا چاہیئے کہ نقش عددی اس نقش کو کہتے ہیں جو ہندسوں کی صورت میں مرتب کیا جاتا ہے اور یہ ہندسے کسی آیہ مبارکہ یا اسمائے الٰہی کے

ہوتے ہیں اور جس کو عامل بحساب۔ ابجد منتخرج کرتا ہے۔ دوسرا نقش عربی جو عبارت ہی یعنی الفاظ میں تحریر کیا جاتا ہے۔ لکھ چکا ہوں کہ نقوش کئی طرح ہوتے ہیں جن میں کچھ مشکل بھی ہیں لہٰذا ان سے قطع نظر کرتے ہوئے صرف نقش مثلث اور نقش مربع کا تذکرہ کروں گا جو ہر مشکل سے مشکل امر میں کام آتے ہیں اور صاحب ضرورت ان سے فائدہ حاصل کرتا رہتا ہے یہاں اس بات کو بھی فراموش نہ کرنا چاہیئے کہ نقوش بھی ہر چہار خاصیت یعنی آتشی۔ آبی۔ بادی اور خاکی ہوتے ہیں ان کے خانے بھی الگ الگ ہوتے ہیں اور اسی ترتیب سے نقش پر کیا جاتا ہے جس کی مثال آگے چل کر خانوں کی صورت میں دی جائے گی تاکہ شائق کو سمجھنے میں آسانی ہو۔

## نقش مثلث

یہ نقش ہر صورت میں نو خانوں کا ہوتا ہے اس کی خانہ پوری کا طریقہ اس طرح پر ہے کہ اعداد حاصل شدہ کے مجموعہ میں سے از روئے قاعدہ ۱۲ (بارہ) کم کر دو اب جو اعداد باقی بچے ہیں ان کو تین سے تقسیم کر دیجئے۔ اگر تقسیم برابر ہے یعنی باقی نہیں بچا تو حاصل تقسیم سے نقش خانہ پری شطرنجی چالوں کے لحاظ سے آخری

خانہ تک کرتے چلے جاؤ:۔ **مثال**:۔ آپ نے کسی آیہ کے بہ حساب ابجد جب اعداد حاصل کئے تو مجموعہ آپ کو پندرہ کا ملا اس پندرہ میں سے از روئے قاعدہ آپ نے بارہ ۱۲ کم کر دیئے اب تین باقی بچے اس تین کو تین سے تقسیم کیا۔ حاصل تقسیم ایک ۱ ملا کسر کچھ نہ رہی

طریقہ خانہ پری و تشریح خانہ آتشی

اب اس ایک ۱ سے نقش کو اس طرح پُر کر دیں اور اگر کسی عدد

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

میں بعد تقسیم کسر ایک بچے تو نقش کے ساتویں خانہ میں ایک زیادہ کر کے اور اگر کسر دو ۲ ہے تو نقش کے چوتھے خانہ میں ایک ۱ عدد زیادہ کر کے تحریر کیجیئے انشاء اللہ نقش درست ہو گا۔ آبی خاکی اور بادی کی تشریح بھی حسب ذیل ہے۔

تشریح خانہ خاکی و بادی و کسر ۲ | تشریح خانہ آبی و کسر ۱

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۳ | ۵ | ۲ | ۱۰ | ۴ |
| خانہ خاکی ۱ | ۶ | بادی ۱۰ | ۸ | ۵ | ۳ |
| ۷ | ۸ | ۲ | ۶ | ۱ | ۹ |

## نقش مربع

آگاہ ہو کہ یہ نقش ہر صورت ہیں سولہ خانوں کا ہونا ہے یعنی دائیں بائیں اوپر، نیچے ہر طرف سے آپ کو چار خانے ملیں گے اسی وجہ سے اس نقش کو نقش مربع کہتے ہیں۔ نقوش عربی و عددی کی تفصیل اس سے پیشتر تحریر کی جا چکی ہے اور طریقہ نقوش آتشی۔ آبی۔ بادی اور خاکی جس کے جاننے اور سمجھنے کی اشد ضرورت ہے تحریر کر رہا ہوں۔ اس مقام پر اس نکتہ کا اظہار کرنا ضروری ہے کہ عامل کے لئے یہ امر بہت ضروری ہے کہ وہ شطرنج کی چالوں سے اچھی طرح واقف ہو ورنہ وہ اپنی عدم واقفیت کی بنا پر ما نقوش کو صحیح طریقہ پر پُر نہ کر سکے گا اور جہاں خلاف اصول مقررہ نقش مرتب کیا گیا یقینی طور پر فائدہ نہ کرے گا لہذا اشارۃً چند اہم شطرنجی کا تذکرہ کر رہا ہوں۔ اگر تسکین نہ ہو سکے تو پھر میرا مشورہ ہو گا کہ آپ عملیات کتابوں میں" مولفہ سید [illegible] طلب فرمائیں۔ قابل مولف نے اس مدین کافی مواد سپرد قلم فرمایا ہے، جس کا مختصراً تذکرہ تحریر کیا جاتا ہے جن کا ذہن نشین کرنا از حد ضروری ہے۔ گھوڑا: یہ شطرنج کا ایک اہم مہرہ ہے آگے، پیچھے، دائیں، بائیں ہمیشہ ڈھائی

رپڑے، گھر چلتا ہے چال میں کوئی مہرہ اس مہرے کا راستہ نہیں روک سکتا نقوش کی خانہ پری میں اس کی چال بہت کم آتی ہے رُخ :- یہ بھی شطرنج کا ایک ضروری مہرہ ہے آگے پیچھے، دائیں اور بائیں صرف سیدھی چال چلتا ہے اس کی بھی چالیں مربع نقوش میں کام آتی ہیں لہذا اس کی چالوں سے بھی آگاہ ہونا ضروری ہے۔ فیل :- یہ مہرہ بھی شطرنج کے بڑے مہروں میں سے ہے آگے پیچھے، دائیں، بائیں ہمیشہ آڑی چال چلتا ہے۔ اس کی چالیں بھی مربع نقوش میں کام آتی ہیں۔ اس سلسلہ میں اس امر کا انکشاف ضروری ہے کہ بہت سے عاملین بجائے فیل کے فرزین کے چال کا مربع نقوش کے سلسلہ میں حوالہ دیتے ہیں۔ بات ایک ہی ہے فیل کی چال بھی آڑی ترچھی ہے، اور فرزین بھی علاوہ گھوڑے کی چالوں کے اور سب چالوں پر عامل ہے۔ نقوش کی خانہ پری میں بات ایک ہی ہے۔

## نقش مربع کے بھرنے کا طریقہ

جب ضرورت نقش مربع کے پر کرنے کی پیش آئے تو سب سے پہلے اسم الٰہی یا آیۃ مطلوبہ کو بحساب ابجد عامل استخراج کرے جب صحت کے ساتھ اعداد آیۃ مطلوبہ یا اسم

یہ معلوم ہو جائے تو مجموعہ اعداد میں سے حسب قاعدہ تیس
ردکم کردے اب جو باقی بچیں ان کو چار سے تقسیم کردے اگر
تیسم برابر ہو جائے یعنی بعد تقسیم کچھ باقی نہ بچے تو حاصل تقسیم
سے نقش کو پُر کرنا شروع کرے۔ مثلاً۔ اگر کل اعداد ۳۴ حاصل
وئے ہیں تو آپ پر حسب قاعدہ لازم ہے کہ اس ۳۴ میں سے
ں طرح تیس کو کم کردیجیے ۳۴-۳۰ اب چار باقی بچے اس چار
ہ چار سے تقسیم کرنے آپ کو حاصل تقسیم ایک ملا اس عدد ا
یک کو آپ نقش مربع میں آتشی۔ بادی۔ آبی اور ۔ خاکی
کے خانوں کا جیسی صورت ہو لحاظ رکھتے ہوئے کسی ایک خانہ
یں تحریر کردیں اب دوسرے خانہ میں جو اس پہلے خانہ سے
بائیں طرف سے شمار کرتے ہوئے جو خانہ پہلے گھوڑے کی چال
پر ہو اس خانہ میں ایک عدد اضافہ کرکے تحریر کیجئے اب تیسرے
خانہ پر نظر کیجئے اب تیسرے خانہ پر نظر کیجئے جو اس دوسرے
خانہ سے جہاں پر آپ نے ہندسہ نمبر ۲ لکھا ہے فیل (فرزیں)
کی چال پر ہے اس خانہ میں پھر ایک عدد اضافہ کیجئے یعنی
تین کا ہندسہ تحریر فرمایئے پھر چار کا ہندسہ اس خانہ میں
تحریر فرمایئے جو خانہ نمبر ۳ سے دوسرے گھوڑے کی چال پر ہو

بعدہٗ ہندسہ نمبر ۵ اس خانہ میں تحریر فرمایئے جو خانہ نمبر ۴ سے بائیں جانب رُخ پر ہو۔ پھر ۶ کا ہندسہ اس خانہ میں تحریر کیجیئے۔ جو خانہ نمبر ۵ سے تیسرے گھوڑے کی چال پر ہو۔ ہندسہ نمبر ۷ اس خانہ میں تحریر فرمایئے جو خانہ نمبر ۶ سے فرزین کی چال پر ہے۔ خانہ نمبر ۸ اس خانہ کو قرار دیکر ۸ کا ہندسہ تحریر کیجیئے جو خانہ نمبر ۷ سے چوتھے گھوڑے کی چال پر ہے ہندسہ نمبر ۹ کا اس خانہ میں درج کیجیئے جو خانہ نمبر ۸ سے نیچے کی فرزین کی چال پر ہے۔ ہندسہ نمبر ۱۰ اس خانہ میں تحریر ہوگا جو خانہ نمبر ۹ سے پانچویں گھوڑے کی چال پر ہے۔ نمبر ۱۱ وہ خانہ ہوگا جو براہ راست فرزین کی زد میں آتا ہے خانہ نمبر ۱۲ وہ خانہ ہوگا جو خانہ نمبر ۱۱ سے چھٹے گھوڑے کی چال پر ہے۔ خانہ نمبر ۱۳ بارھویں خانہ سے اسی پٹی میں رُخ کی چال پر ہے خانہ نمبر ۱۴ خانہ نمبر ۱۳ سے ساتویں گھوڑے کی چال پر ہے اور خانہ نمبر ۱۵ خانہ نمبر ۱۴ سے پیل (فرزین) کی چال پر ہے اور خانہ نمبر ۱۶ خانہ نمبر ۱۵ سے پھر فرزین کی چال پر ہوگا۔

یہ تو تھی اس نقش کی تشریح جس میں بعد تقسیم کچھ نہیں بچا۔ اگر اب کوئی ایسا عدد ہاتھ آئے جس میں بعد تقسیم کسر

ایک کی (۱) بچے تو خانہ نمبر ۱۳ میں ایک عدد اور اگر کسر ۲ بچ رہی ہے تو خانہ نمبر ۹ میں ایک عدد اور اگر بعد تقسیم کسر ۳ کی ہاتھ آ رہی ہے تو خانہ نمبر ۵ میں ایک عدد کا اضافہ کرکے نقش پُر کیجیے انشاء اللہ صحیح ہوگا۔ عددی مثال حسب ذیل ہے۔

پہلی مثال جسمیں بعد تقسیم کچھ نہ بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

دوسری مثال جسمیں بعد تقسیم کے کسر ۱ بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۵ | ۱ |
| ۱۴ خانہ نمبر ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۶ |

تیسری مثال جسمیں کسر (۲) بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
| ۱۴ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | خانہ نمبر ۹ ۱۰ | ۶ |
| ۱۱ | ۵ | ۴ | ۱۶ |

چوتھی مثال جسمیں کسر (۳) بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
| ۱۴ | ۲ | ۸ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۱۱ | خانہ ۵ ۶ | ۴ | ۱۶ |

اب تک تو ہم نے نقش مربع کے ان طریقوں کو بیان کیا
جو پورے اعداد کے تقسیم ہونے پر اور کسور ۱، ۲ و ۳ کے بعد
پر کس طرح بھرے جاتے ہیں۔ اب یہاں پر ایک نقش کو کھول
کر آتشی۔ آبی۔ خاکی اور بادی کی بھی تشریح کئے دیتے
ہیں تاکہ ناسمجھی کی بناء پر غلطی کا کوئی امکان نہ رہے۔ جان لے
عزیز کہ نقوش کے مربع کے سلسلہ میں صرف اس قدر عرض
کروں گا کہ اس کی چالیں اتنی زیادہ ہیں کہ اگر خماسی وغیرہ کو
شامل کرتے ہوئے ہر ایک کی الگ الگ تشریح کی جائے تو
یہ تشریح بذات خود ایک کتاب ہو جائے گی لہذا ایک ہی
طریقہ پر اکتفا کرتا ہوں۔ تجربہ اور شوق خود آپ کو آگے بڑھاتا
رہے گا۔ اس کے بعد منزل استخراج پہ آپ کی توجہ مبذول کراؤنگا۔
یہ ہے وہ نقش جس میں صرف خانہ ہائے آتشی۔ آبی وغیرہ کی تشریح کی گئی

| | | | |
|---|---|---|---|
| پہلا خانہ ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## طریقہ استخراج

اگر آپ کو کریم کے نام کا نقش بھرنا ہے تو آپ اس نام کا اس طرح استخراج کریں گے۔ اس بات کا اس سلسلہ میں آپ ضرور خیال کریں گے کہ استخراج کے سلسلہ میں جتنے حروف مشدد ہونگے ان کا شمار نہ کیا جائے گا۔ یعنی حروف مکتوبی کا شمار کیا جائے گا اور حروف ملفوظی خارج کر دیا جائے گا مثلاً تفضّل میں ض پر تشدید ہونے پر دو مرتبہ ض کی آواز نکلتا ہے جس میں ایک ملفوظی ہے اور دوسرا ملفوظی۔ لہذا ملفوظی خارج اور مکتوبی حاصل کر لیا جائے گا۔ تفضّل کے اعداد حرف مکتوبی یہ ہیں:۔ ت۔ ف ض۔ ل۔ اور ملفوظی یہ ہیں۔ ت۔ ف۔ ض۔ ض۔ ل یعنی اس میں آپ کو دو ض ملیں گے۔ اگر اس میں سے آپ ایک ض کو ہٹا دیں تو پھر حروف مکتوبی رہ جائیں گے جو آپ کے کام کے ہیں۔ اب اس تفضّل کے اعداد ہندسہ آپ اس طرح حاصل کریں۔ ت ۴۰۰ ف ۸۰ ض ۸۰۰ ل ۳۰ = ان سب کا مجموعہ ہوا ۱۳۱۰۔

چنانچہ اس اصل مجموعہ ۱۳۱۰ میں سے حسب قاعدہ ۳۰ کم کر دیجئے اب آپ کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۷ | ۳۳۰ | ۳۳۳ | ۳۲۰ |
| ۳۳۲ | ۳۲۱ | ۳۲۶ | ۳۳۱ |
| ۳۲۲ | ۳۳۵ | ۳۲۸ | ۳۲۵ |
| ۳۲۹ | ۳۲۴ | ۳۲۳ | ۳۳۴ |

پاس باقی بچے ۱۲۸۰ ان ۱۲۸۰ کو چار سے تقسیم کر دیجئے حاصل تقسیم ۳۲۰ ہوا جو پورا پورا تقسیم ہو گیا یعنی کسر کچھ باقی نہیں بچی اب نقش کو اس صورت سے پُر کر دیجئے اور علیٰ ہذا القیاس اسی صورت سے نقش پُر کرنے چاہیے۔ علاوہ۔ جلائے جانیوالے تعویذات کے ہر نقش پر سب سے پہلے ۷۸۶ لکھئے کہ یہ اعداد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ہیں۔ نقش مربع کی خانہ پُری کرنے کے سلسلے میں اگر آپ اس شعر کو یاد رکھیں گے تو کبھی غلطی نہ کریں گے ؎

ایک کسر گھر تیرھواں۔ دو کسر گھر نو تین کسر گھر پانچواں سو نقش پورا ہو

## ساعات بذریعہ دھوپ گھڑی

موجودہ دور میں جب کہ سائنس اپنی انتہائی منزل ترقی پر گامزن ہے اور مشینی گھڑیوں کے حصول میں کوئی دقت باقی نہیں رہ گئی ہے بذریعہ دھوپ گھڑی ساعتوں کے دریافتگی کا خیال عبث ہے لیکن اپنے چند کرم فرماؤں کے اصرار پر کہ ممکن ہے کسی کو دھوپ گھڑی کے ذریعہ سے ساعتوں کے دریافتگی کی ضرورت پیش آجائے تو اس لئے نہ لکھنے سے لکھنا بہتر ہے چنانچہ معلوم ہونا چاہیئے کہ جب آفتاب نکلے ایک لکڑی بارہ انگل کی لے کر ہموار زمین پر رو برو آفتاب کے

گھڑی کر کے سایہ کو دیکھ کر ساعت نقشہ ذیل سے دریافت کر کے

حصہ اوّل صبح　　　　حصہ دوم میانہ روز

| ۱ | ۴۰ انگل | ۱ ساعت | ۱ | ۶ انگل | ۷ ساعت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۲۰ " | ۲ " | ۲ | ۱۰ " | ۸ " |
| ۳ | ۱۸ " | ۳ " | ۳ | ۱۸ " | ۹ " |
| ۴ | ۱۲ " | ۴ " | ۴ | ۲۰ " | ۱۰ " |
| ۵ | ۸ " | ۵ " | ۵ | ۳۶ " | ۱۱ " |
| ۶ | ۴ " | ۶ " | ۶ | ۴۰ " | ۱۲ " |

عامل کو یہ نکتہ ضرور یاد رکھنا چاہیئے کہ ساعت ہر ستارے کی ایک گھنٹہ کی ہوتی ہے

## حروف اور ستارے معہ اربعہ عناصر

شائقین عملیات سے یہ بات بھی پوشیدہ نہ رہے کہ اربعہ عناصر یعنی آتشی۔ آبی۔ بادی اور خاکی کا لحاظ رکھتے ہوئے عاملان کامگار کے نزدیک حروف اور ستارے ایک دوسرے کیلئے لازم و ملزوم قرار دیئے گئے ہیں جن کی تشریح نقشہ ذیل میں کر دی گئی ہے یہ نقشہ علم جفر سے تعلق رکھتا ہے اور بہت کارآمد

ہے معلوم ہونا چاہیے کہ اٹھائیس ۲۸ حروف میں سات حروف آتشی
سات آبی۔ سات بادی اور سات حروف خاکی ہیں۔ ان حروف
کی تقسیم ان سات ستاروں پر اس طرح ہوئی ہے کہ ہر ستارے کے
حصہ میں ایک حرف آتشی ایک حرف آبی۔ ایک حرف خاکی اور
ایک حرف بادی آیا ہے لہذا اگر کسی شخص کے نام کے صحت میں
اشتباہ ہے تو اس کے نام کے پہلے حرف کو لیکر جس نام سے کہ وہ
عام طور سے پکارا جاتا ہے نقشہ میں دیکھ کر اس حرف کا ستارہ
مطلوبہ خواص حرف حاصل کرنے کے بعد عمل خوانی یا مرتبی
نقوش کے وقت اس ستارے مزاج کے موافق بخور جلادے
انشاء اللہ کام بہت جلد پورا ہوگا۔ نقشہ مذکورہ

| سبع سیارہ خواص | ابجد زحل | ہوز ح مشتری | طی کل مریخ | من سع شمس | فص قر زہرہ | شت تخ عطارد | ذ ضظغ قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی | ا | ہ | ط | م | ف | ش | ذ |
| بادی | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| آبی | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| خاکی | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |
| | | | | | | | |

## بیان قمر در عقرب

بڑی بڑی مستند عملیات کی کتابوں میں قمر در عقرب کے بابت بحوالہ امیرالمؤمنین حضرت علی کرم اللہ وجہ سے تحریر ہے کہ اگر کسی شخص نے قمر در عقرب کا لحاظ نہ کیا اور عمداً کسی کار جدید کی ابتداء کر دی تو وہ کام انجام کو نہ پہونچے گا اور نقصان ہو گا۔ عاملین نے ہندی مہینوں کے لحاظ سے تاریخ ہائے قمر در عقرب کی اس طرح ترتیب کی ہے۔ ماہ اساڑھ کی ۱۱ تاریخ سے اور ماہ ساون کی آٹھ، تاریخ سے، بھادوں کے مہینے میں چھ تاریخ سے اور ماہ کنوار میں نو تاریخ سے، ماہ کاتک کی پہلی تاریخ سے اور ماہ اگھن میں ۲۸ تاریخ سے اور ماہ پوس میں ۲۶ تاریخ سے اور ماہ ماگھ میں ۲۳ تاریخ سے اور ماہ پھاگن میں ۲۱ تاریخ سے قمر در عقرب ہو گا۔

## ماہ قمری اور عمل

طالبانِ شوق سے یہ امر پوشیدہ نہ ہے کہ بعد غور و خوض بسیار کاملین فن ہذا نے جو دن رات اپنے کو اس فن کی باریکیوں کو سلجھانے اور اسرار و رموز کی گتھیوں کے حل کرنے میں مستغرق کر رکھا ہے اور نہ معلوم یہ سلسلہ کب سے جاری ہے اور کب تک قائم رہے

اس لیے کہ اس منزل میں بھی نئے نئے انکشافات ہوتے جا رہے ہیں شمسی مہینوں کے ساتھ قمری مہینوں کی بھی رعایت رکھی ہے چنانچہ ہر مہینے کے تین۔ تین عشرے کہ اگر مہینہ ۳۰ دن کا ہے تو ہر عشرہ ۱۰ دن کا ہوگا اس صورت سے مرتب کیے ہیں۔

عشرہ اول :۔ برائے کشائش رزق و فتوحات وغیرہ۔ عشرہ دوم بنا بر محبت اور برائے تسخیر وغیرہ عشرہ سوم :۔ برائے عداوت بنا بر پہونچانے نقصان و نیز ہلاکی اعدا کے سلسلہ میں کام آتا ہے علاوہ ان عشرات کے عامل کو چاہیئے کہ وہ دن کا بھی لحاظ رکھے چنانچہ پیر۔ پیر : برائے تسخیر۔ وسعت رزق اور شفائے امراض کے لیے بہتر ہے۔ بروز منگل زبان بندی کے لیے بہتر ہوگا۔ بروز بدھ : برائے زبان بندی و تیغ بندی۔ بروز جمعرات اور جمعہ :۔ برائے محبت اور ترقی وغیرہ۔ ہفتہ و اتوار : جہت ہلاکی اعدا بہتر ہے۔

## تدبیر تاثیر در نقوش و عمل

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی عمل خوانی یا آپ کے مرتب کیے ہوئے نقوش میں ان کی خاصیت کے مطابق جلد تاثیر پیدا ہو تو

آپ کو چاہیئے کہ اصول فن سے اچھی طرح واقفیت حاصل کریں نقوش یا عمل کو کسب معاش کا ذریعہ نہ بنائیں۔ ہاں اگر امداد غیبی ہو جائے تو دوسری بات ہے ورنہ معاوضہ نہ طلب کیجئے۔ کسی مسلمان کو ایذا پہونچانے کیلئے دعا تعویذ کرنا گناہ زبردست ہے اکل حلال اور صدق مقال کی کوشش کیجئے۔ دروغ گوئی سے پرہیز کیجئے گندی باتوں مثل گالی گفتہ کو ترک کیجئے کہ یہ عادتیں تاثیر عمل کو ضائع کرتی ہیں۔ عامل کیلئے زیادہ سونا مضر اور شب بیداری زیادہ مفید ہے کہ جاگنے کی حالت میں اس کا دل یاد الٰہی سے کبھی غافل نہیں رہے گا۔ لباس پاک و پاکیزہ اور صفائی جسم کا پورا خیال رکھیئے۔ رجعت سے محفوظ رہنے کے لئے حصار کھینچنے کے ساتھ ساتھ درود شریف بکثرت پڑھیئے۔

---

# باب سوم

## عملیات ونقوش برائے ہمہ کارہا

ذریعہ

# اسماء الحسنیٰ

عملیات کے اس نادر ونایاب باب کو ہم پالنے والے کے اسمائے مبارکہ سے مزین کرتے ہیں جاننا چاہیئے کہ اس پاک بے نیاز کے جس کے قبضہ قدرت میں سب کچھ ہے ۹۹ اسمائے مبارکہ جو ہر صورت سے ارفع و اعلیٰ ہیں ان میں کچھ جلالی ہیں اور کچھ جمالی ہیں۔ یہ اسماء بڑی بڑی . . . تاثیروں کے مالک ہیں جن تصوّر عقل انسانی کسی حالت میں نہیں کر سکتی۔ لاتعداد فرشتے اور موکلان انہیں پاک ناموں سے وابستہ رہتے ہوئے اسی خداوند دوجہاں کی تسبیح وتہلیل کیا کرتے ہیں جو وحدہٗ لاشریک لہٗ ہے اور جس ذات

لائق عبادت اور قابل پرستش ہے۔
نقوش و اسماء مذکرہ جو ضبط تحریر میں لائے جا رہے ہیں ان کے
بابت اسی مقام پر لکھ دینا کافی سمجھتا ہوں کہ جس نام پاک کا
ورد حسب ضرورت کیا جائے قاعدہ کلیہ کو ملحوظ ... رکھتے ہوئے
سب سے پہلے نقش تیار کیے اور خوشبو وغیرہ سے غسل دے کر
بعد کرنے موم جامہ دائیں بازو پر باندھے تب عمل خوانی جاری رکھے
روزانہ بلا ناغہ تعویذ مذکورہ کو سب سے پہلے خوشبو دے غسل دے
لیا کرے اس کے بعد عمل شروع۔ ہر نقش اور ہر اسم کے ساتھ بوجہ
طوالت خیزی اور جگہ کی کوتاہی کے باعث نہ کیا جائے گا اس
لئے کہ اگر یہ طریقہ تحریر ہر اسم پاک کے ساتھ اختیار کیا گیا تو اوراق
کتاب ہذا کا مصرف زیادہ صورت اختیار کر جائے گا اور پھر
جگہ کی قلت کے باعث آپ بہت سے نادر و نایاب قلمی
نسخوں سے محروم رہ جائیں گے جو آپ کے لئے بیحد ضروری
ہیں۔

## طریقہ ادائیگی زکوٰۃ اسماء الحسنیٰ

قبل اس کے ہم طریقہ عمل و نقوش کو سپرد
قلم کریں زیادہ بہتر سمجھتے ہیں کہ اسماء مبارکہ کی زکوٰۃ کا ایک

سہل طریقہ سپرد قلم کریں اس لئے کہ ان اسماء کی زکوٰۃ ادا کرنا عامل پر فرض ہے چنانچہ جب ارادہ ادائیگی زکوٰۃ ہو پرہیز جلالی اور جمالی کرے اور پھر ایک وقت کہ بہتر شب ہے اور ایک مقام مقررہ پر حصار کھینچنے کے جیسے کہ عمل خوانی کی جاتی ہے بالکل باقاعدہ اسی طرح تمام نو درجہ نام کو ننانوے بار ننانوے روز تک بلاناغہ پڑھے اور ہر اسم پاک پر حرف ہذا کو زیادہ کرے پس زکوٰۃ پوری ہوئی۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |

یا اللہ: یعنی:۔ اے خدا
خاصیت۔ جلالی طبع گرم بخور عود۔ برج حمل۔ ستارہ زحل جن قبوبوش۔ موکل۔ اسرافیل

خواص۔ اس اسم مبارکہ کو روزانہ ہزار بار پڑھے تو صاحب یقین ہو اور جو کوئی بلاناغہ بعد نماز پنجگانہ کے سو بار پڑھا کرے باطن اس کا کشادہ ہو اور جب کوئی حاجت پیش آئے ہزار بار پڑھے انشاء اللہ حاجت پوری ہو۔ اور وہ نقش اوپر تحریر کیا گیا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۹ | ۱۴۲ | ۱۴۵ | ۱۳۱ |
| ۱۴۴ | ۱۳۲ | ۱۳۸ | ۱۴۳ |
| ۱۳۳ | ۱۴۷ | ۱۴۰ | ۱۳۷ |
| ۱۴۱ | ۱۳۶ | ۱۳۴ | ۱۴۶ |

یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ: معنی بہت مہربان۔ نہایت رحم والا۔ خاصیت جمالی۔ طبع سرد۔ بخور گلاب۔ برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد۔ جن رہوش۔ موکل۔ اموائیل۔ خاصیت:۔ جو کوئی بعد نماز عشاء کے سو بار پڑھے اور نگینہ پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کندہ کرا کر اپنے پاس رکھے دشمن دوست ہو جائے وہ نقش مکرم یہ ہے۔۔۔!

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ک ۲۰ | ل ۳۰ | م ۴۰ |
| ۳۱ | ۳۹ | ۱ | ۱۹ |
| ۳۸ | ۲۸ | ۱۲ | ۲ |
| ۲۱ | ۳ | ۳۷ | ۲۹ |

یَا مَلِکُ بمعنی بادشاہِ حقیقی۔ خاصیت جمالی۔ طبع گرم آبی۔ برج اسد۔ جن مجیوش ستارہ عطارد موکل رومائیل۔ خاصیت جو کوئی اس اسم پاک ہیں اسم القدوس کو کہ یہ اسم پاک بھی خداوند عالم کا ہے اگر کوئی شخص عزت و حرمت کے حاصل کرنے کیلئے نوے بار روزانہ پڑھے گا عزیز خلائق ہو گا اور تونگری حاصل ہو گی۔

یَا قُدُّوْسُ بمعنی پاک و صاف برائی سے۔ خاصیت

مشترک۔ طبع خشک۔ برج حوت۔ ستارہ زہرہ جن شیوش موکل عطرائیل۔ خواص، جو کوئی ہر روز زوال کے وقت پڑھے دل اس کا صاف ہو

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۸ | ۶۲ | ۶۵ | ۵۱ |
| ۶۴ | ۵۲ | ۵۷ | ۶۳ |
| ۵۳ | ۶۷ | ۶۰ | ۵۶ |
| ۶۱ | ۵۵ | ۵۴ | ۶۶ |

اور جو کوئی بعد نماز جمعہ کے اس کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر کھلائے فرشتہ صفت ہو۔ اگر دشمنوں سے پناہ حاصل کرنے کیلئے بھاگتے وقت جس قدر ہو سکے پڑھے امن پائے اور اگر مسافر راہ میں مداومت کبھی ماندہ نہ ہو اور اگر تین سو بار شیرینی پر دم کر کے دشمن کو کھلاوے دشمن مہربان ہو۔

یَا سَلَامُ بمعنی سلامت۔ بے عیب۔ جمالی۔ خشک قوس۔ زحل۔ نبنوش موکیل ایک سو گیارہ بار پڑھ کر بیمار پر دم کرے شفا پاوے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۵۲ | ۵۵ | ۴۱ |
| ۵۴ | ۴۲ | ۴۸ | ۵۳ |
| ۴۳ | ۵۷ | ۵۰ | ۴۷ |
| ۵۱ | ۴۶ | ۴۴ | ۵۶ |

اگر اس پر مداومت کرے خوف سے نڈر ہو۔ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۵۲ | ۵۵ | ۴۱ |
| ۵۴ | ۴۲ | ۴۷ | ۵۳ |
| ۴۳ | ۵۷ | ۵۰ | ۴۶ |
| ۵۱ | ۴۵ | ۴۴ | ۵۶ |

امنؤمن بمعنی امن دینے والا۔ جمالی گرم آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش۔ ردیائیل جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے دشمن پر غالب ہو اور ظاہر و باطن اس کا حق تعالیٰ کی امان میں رہے زیادہ ورد کرنے پر خلقت مطیع ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲ | ۵۵ | ۵۹ | ۴۵ |
| ۵۸ | ۴۶ | ۵۱ | ۵۶ |
| ۴۷ | ۶۱ | ۵۳ | ۵۰ |
| ۵۴ | ۴۹ | ۴۸ | ۶۰ |

یا مُهَیمن بمعنی نگہبان جمالی گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش ردیائیل۔ جو کوئی تازہ بہ تازہ غسل کرے اور متواتر ایک وقت مقررہ پر ایکسو پندرہ بار اس اسم کو پڑھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۴۳ | ۴۶ | ۳۲ |
| ۴۵ | ۳۳ | ۳۸ | ۴۴ |
| ۳۴ | ۴۸ | ۴۱ | ۳۷ |
| ۴۲ | ۳۶ | ۳۵ | ۴۷ |

یاعزیز بمعنی بڑی عزت والا۔ سب پر غالب۔ مشترک سرد۔ سنبلہ۔ مشتری۔ فسیوش لوتائیل۔ جو کوئی بلاناغہ بعد

نماز فجر اس اسم پاک کی اکتالیس بار تلاوت کیا کرے کبھی محتاج نہ ہو۔ جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے غنی ہو جائے اور وہ یہ ہے۔

یَا جَبَّارُ بمعنی زبردست۔ جلالی۔ بابس۔ دارچینی۔ سرطان ثریا۔ مریخ۔ لولوش کلکائیل۔ جو کوئی بعد مسبعات عشر کے اکیس ۲۱ بار اس اسم کو پڑھے ظالمین کے شر سے محفوظ رہے۔ نگینہ پر کندہ کرا کر پہلے صاحب ہیبت ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷ | ۷۱ | ۷۴ | ۶۰ |
| ۷۳ | ۶۱ | ۶۶ | ۷۲ |
| ۶۲ | ۷۶ | ۶۹ | ۶۵ |
| ۷۰ | ۶۴ | ۶۳ | ۷۵ |

یَا مُتَکَبِّرُ بمعنی بزرگ۔ جلالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد۔ حوا عطارد۔ مجوشش۔ ردبائیل جو کوئی اپنی منکوحہ سے قصد مجامعت کرے اور وقت دخول کے دس بار کہے۔ فرزند صالح پیدا ہو۔ اور اگر ہر کام کے ابتدا میں کہے۔ کام کا انجام اچھا ہو۔ حاکم ظالم اس کے سامنے سرنگوں ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۱ | ۱۸۵ | ۱۸۸ | ۱۷۴ |
| ۱۸۷ | ۱۷۵ | ۱۸۰ | ۱۸۶ |
| ۱۷۶ | ۱۹۰ | ۱۸۳ | ۱۷۹ |
| ۱۸۴ | ۱۷۸ | ۱۷۷ | ۱۸۹ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۲۰۵ | ۱۹۱ |
| ۲۰۴ | ۱۹۲ | ۱۹۸ | ۲۰۳ |
| ۱۹۳ | ۲۰۷ | ۲۰۰ | ۱۹۷ |
| ۲۰۱ | ۱۹۶ | ۱۹۴ | ۲۰۶ |

یَاخَالِقُ بمعنی پیدا کرنے والا
مشترک۔ سرد۔ جدی۔ مریخ
والا بوش۔ مہکائیل۔ جو کوئی
اس اسم پر مداومت کرے حق
تعالیٰ فرشتہ پیدا کرے تاکہ
اس کے لئے قیامت تک دعا کرے اور جو عورت بانجھ ہو روزہ رکھے
اور افطار کے وقت اکیس ۲۱ بار پڑھے لڑکا پیدا ہو اور وہ نقش یہ ہے
یَابَارِیُٔ بمعنی بے مانند پیدا کرنے والا۔ جمالی رطب شکر۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹ | ۷۲ | ۷۶ | ۶۲ |
| ۷۵ | ۶۳ | ۶۸ | ۷۳ |
| ۶۴ | ۷۸ | ۷۰ | ۶۷ |
| ۷۱ | ۶۶ | ۶۵ | ۷۷ |

جوزا۔ البطین۔ مشتری۔ جو کوئی
طبیب اس اسم پاک کی
مواظبت کرے جو علاج کرے
گا اس سے وہ مریض شفا پائے گا
اور جو کوئی اس اسم پاک
کی تا زندگی جو فانی ہونے کی وجہ سے کوئی حقیقت نہیں رکھتی
مداومت کرے اپنی زندگی میں بھی انعام الٰہی سے سرفراز ہوتا
رہے اور بعد مردن تنگ و تاریک قبر بجائے فشار میں مبتلا کرنے
کے باغیچہ جنت بن جائے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۰۰ | ۱۰۳ | ۱۰۶ | ۹۳ |
| ۵ | ۹۴ | ۹۹ | ۱۰۴ |
| ۹۵ | ۱۰۸ | ۱۰۱ | ۹۸ |
| ۰۲ | ۹۷ | ۹۶ | ۱۰۷ |

یا مُصَوِّرُ بمعنی صورت بنانے والا۔ مشترک آتی۔ اسد۔ عطارد۔ مجیوش ردبائیل۔ نون نویہ اسم پاک بہت بڑی خوبیوں کا مالک ہے ایک ادنیٰ صفت یہ ہے کہ اگر زنِ عقیمہ اس اسم کی مداومت کرے فرزند پیدا ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۹۶ | ۹۹ | ۸۵ |
| ۹۸ | ۸۶ | ۹۱ | ۹۷ |
| ۸۷ | ۱۰۱ | ۹۴ | ۹۰ |
| ۹۵ | ۸۹ | ۸۸ | ۱۰۰ |

یا قَہّارُ بمعنی غالب سب پر۔ جلالی۔ خشک۔ نرنج۔ حوت۔ زہرہ۔ شمیوش عطرائیل جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھتا رہے۔ حق تعالےٰ محبت دنیا کی اس کے دل سے اُٹھا دیتا ہے۔ کسی مہم میں سو بار پڑھے آسان ہو۔ پاس رکھے دشمن پر غالب ہو۔

یا وَہّابُ بمعنی بے عوض دینے والا۔ جمالی۔ رطب۔ کافور۔ عطارد پویوش۔ رفتمائیل جو کوئی فقر و محتاجگی سے رنج میں رہتا ہے۔ اس اسم پاک کو بہت پڑھے۔ پروردگار عالم اس کو غیب سے روزی دے اور جو کوئی لکھ کر اپنے پاس رکھے غنی ہو جائے۔ معلوم ہونا

چاہیئے کہ انبیاء عظام و اولیائے کرام نے بواسطہ اس اسم پاک دولت دین و دنیا و سعادت دارین حاصل کی ہے۔ جناب حضرت سلیمان علیہ السلام اسی اسم پاک کی دعوت سے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| و ۶ | ہ ۵ | و ۱ | ب ۲ |
| ۲ | ب | و | ہ |
| ب | ا | ہ | و |
| ہ | و | ب | ا |

بادشاہِ جن و انس ہوئے۔ اس کی زکوٰۃ کا سہل طریقہ یہ ہے کہ بعد ہر نماز کے بیالیس ۴۲ مرتبہ معہ اوّل و آخر درود کے ہمیشہ پڑھا کرے اگر کوئی حاجت یا مہم پیش ہو۔ آدھی رات کو اُٹھ کر غسل کرے طاہر کپڑے پہنے اور حضور قلب سے دوگانہ ادا کرے پھر سر برہنہ کرے اور ایک ہزار بیالیس بار اسم مذکور کو پڑھے جب تین سو بار پڑھ چکے کھڑا ہو کر اللہ تعالٰے سے حاجت مانگے پھر بیٹھ کر پڑھے جب سات سو ہو جائے پھر کھڑا ہو اور اپنی حاجت بارگاہ خلفدی میں بیان کرے پھر بیٹھ کر پڑھے اور بعد ختم سر بسجدہ ہو کر اپنی حاجت کے پوری ہونے کی دعا مانگے اسی طور سے تین رات برابر یہ عمل کرے انشاء اللہ آرزو پوری ہو گی۔ دعوت کی تعداد ۲ لاکھ مرتبہ ہے ایام اور یومیہ کے تعداد کی قید نہیں لیکن

ناغہ نہ ہو۔ بقیہ قیود اسی طرح ہیں۔

۷۸۶

یَا غَفَّارُ بمعنی بڑا بخشنے والا جمالی۔ خشک قرنفل۔ حوت قمر۔ عزفوبوش۔ لوحائیل۔ خواص اس اسم پاک سے بہت زیادہ ہیں جن کا انکشاف عامل پر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶ | ۲۳۹ | ۲۴۳ | ۲۲۹ |
| ۲۴۲ | ۲۳۰ | ۲۳۵ | ۲۴۰ |
| ۲۲۱ | ۲۴۵ | ۲۳۷ | ۲۳۴ |
| ۲۳۸ | ۲۲۲ | ۲۴۲ | ۲۴۴ |

دوران ورد خودبخود ہوتا رہتا ہے مختصر یہ کہ جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھتے ہوئے اس کا ورد جاری رکھے گا۔ گناہوں سے بچا رہیگا

یَا رَزَّاقُ: بمعنی رزق دینے والا۔ سہرو۔ گلاب۔ سنبلہ عطارد رہوش۔ اموائیل جو کوئی گھر کے چاروں کونوں میں اس اسم پاک کو صبح صادق کے وقت

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۳ | ۹۶ | ۹۹ | ۸۹ |
| ۹۸ | ۸۷ | ۹۲ | ۹۷ |
| ۸۸ | ۱۰۱ | ۹۴ | ۹۱ |
| ۹۵ | ۹۰ | ۸۹ | ۱۰۰ |

دس دس بار پڑھے اور دائیں کونے سے شروع کرے تو گھر میں کبھی مفلسی نہ ہو اور رزق غیب سے آئے گی۔

یَا فَتَّاحُ بمعنی کھولنے والا۔ جلالی گرم جوزا اسد۔ مریخ۔ یعطوش۔ ترحمائیل

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۴۱ | ۱۴۵ | ۱۳۱ |
| ۱۴۴ | ۱۳۲ | ۱۳۷ | ۱۴۲ |
| ۱۳۳ | ۱۴۷ | ۱۳۹ | ۱۳۶ |
| ۱۴۰ | ۱۳۵ | ۱۳۴ | ۱۴۶ |

جو کوئی بعد نماز فجر داہنا ہاتھ اپنے سینہ پر رکھ کر ستّر بار اس اسم پاک کا ورد کرے زنگ اس کے دل سے جاتا رہے گا۔ اس نقش کو پاس رکھنے والا کبھی محتاج نہ ہوگا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳ | ۵۷ | ۶۰ | ۴۶ |
| ۵۹ | ۴۷ | ۵۲ | ۵۸ |
| ۴۸ | ۶۲ | ۵۵ | ۵۱ |
| ۵۶ | ۵۰ | ۴۹ | ۶۱ |

یَا عَلِیۡمُ بمعنی جاننے والا ظاہر و پوشیدہ کا۔ مشترک سرد فلفل۔ سنبلہ۔ مشتری۔ قیوش نورائیل۔ جو کوئی بعد نماز پنجگانہ کے سو بار کہے یا عالم الغیب تو حق تعالےٰ اس کو اہل کشف سے کرے اور اگر کوئی طالب علم اس نقش کو لکھ کر پڑھے بہت جلد عالم ہو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۴۵ | ۲۴۸ | ۲۳۴ |
| ۲۴۷ | ۲۳۵ | ۲۴۱ | ۲۴۶ |
| ۲۳۶ | ۲۵۰ | ۲۴۳ | ۲۴۰ |
| ۲۴۴ | ۲۳۹ | ۲۳۷ | ۲۴۹ |

یا قَابِضُ بمعنی تنگ کرنے والا روزی کا۔ جلالی۔ خشک نرنج۔ حوت۔ زہرہ۔ شہبوش عطرائیل۔ جو کوئی چالیس روز تک روٹی کے ٹکڑے پر لکھ

کر کھلائے بھوک اور عذاب قبر
سے محفوظ رہے نقش کو لکھ کر پاس رکھے اسہال کی بیماری دور ہو

یَا بَاسِطُ: بمعنی روزی کھولنے والا جمالی۔ رطب۔ شکر۔ جوزا مشتری۔ دنوش جبرئیل۔ بوقت سحر بغیر کسی سے گفتگو کئے ہوئے جو کوئی اپنے ہاتھ اس اسم پاک کو دس بار پڑھے اور اپنے منہ پر پھیرے کسی کا محتاج نہ ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴ | ۳۷ | ۴۰ | ۲۷ |
| ۳۹ | ۲۸ | ۳۳ | ۳۸ |
| ۲۵ | ۴۲ | ۳۵ | ۳۲ |
| ۳۶ | ۳۱ | ۳۰ | ۴۱ |

یَا خَافِضُ: بمعنی پست کرنے والا کافروں کا۔ جمالی سرد۔ بنفشہ۔ جدی۔ مریخ والابوش۔ ہیکائیل۔ جو کوئی چاہے کہ اس کو دشمن پر فتح حاصل ہو تو اس کو چاہئے کہ متواتر تین روزہ رکھ کر وقت مقررہ پر افطار کرتا رہے اور چوتھے روز ایک مجلس میں ستر ہزار بار پڑھے دشمن پر فتح پا دے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۹ | ۲۱۲ | ۲۱۵ | ۲۰۱ |
| ۲۱۴ | ۲۰۲ | ۲۰۸ | ۲۱۳ |
| ۲۰۳ | ۲۱۷ | ۲۱۰ | ۲۰۷ |
| ۲۱۱ | ۲۰۶ | ۲۰۴ | ۲۱۶ |

یَارَافِعُ۔ یعنی بلند کرنے والا جمالی۔ سرد۔ گلابؔ۔ سنبلہ عطارد رتھمؔش۔ اموائیل۔ جو کوئی اس اسم کو دو پہر رات گئے یا دو پہر دن کو سَو مرتبہ پڑھے۔ پروردگار عالم اس کو خلائق میں برگزیدہ کرے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۴ | ۱۰۷ | ۱۱۰ | ۹۶ |
| ۱۰۹ | ۹۷ | ۱۰۳ | ۱۰۸ |
| ۹۸ | ۱۱۲ | ۱۰۵ | ۱۰۲ |
| ۱۰۶ | ۱۰۱ | ۹۹ | ۱۱۱ |

یَا مُعِزُّ: یعنی عزت دینے والا۔ جلالی گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش رویائیل۔ جو کوئی اس اسم پاک کو شب دو شنبہ کو بعد نماز شام کے ایکسو چالیس مرتبہ پڑھے خلق کی نظر میں عزت پاوے۔ نقش اس اسم پاک کا اس طریقہ پر یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۴۸ | ۵۲ | ۳۸ |
| ۵۱ | ۳۹ | ۴۴ | ۴۹ |
| ۴۰ | ۵۴ | ۴۶ | ۴۳ |
| ۴۷ | ۴۲ | ۴۱ | ۵۳ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۸ | ۲۱۲ | ۲۱۵ | ۲۰۱ |
| ۲۱۴ | ۲۰۲ | ۲۰۷ | ۲۱۳ |
| ۲۰۳ | ۲۱۷ | ۲۱۰ | ۲۰۶ |
| ۲۱۱ | ۲۰۵ | ۲۰۴ | ۲۱۶ |

یَا مُذِلُّ یعنی ذلت دینے والا۔ جلالی۔ گرم آبی۔ اسد عطارد۔ مجیوش۔ ردیائیل۔ جو کوئی کسی ظالم یا حسد سے

ڈرتا ہو تو پچھتر بار اس اسم کو پڑھے اور اس کے بعد سجدے میں جائے اور کہے الٰہی فلاں ظالم کے شر سے اپنے اس عبد کو بچا۔ خداوند عالم، امان دیوے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۱ | ۶۴ | ۶۷ | ۵۴ |
| ۶۶ | ۵۵ | ۶۰ | ۶۵ |
| ۵۶ | ۶۹ | ۶۲ | ۵۹ |
| ۶۳ | ۵۸ | ۵۷ | ۶۸ |

یَا سَمِیْعُ: بمعنی سننے والا مشترک خوشبوئے مرکب۔ قوس۔ زحل فعنوش ہمواکیل۔ جو کوئی پنجشنبہ کے دن بعد نماز چاشت کے پانچسو بار پڑھے اور بموجب ایک قول کے ہر روز سو بار کہے اور درمیان خواندگی کسی سے بات نہ کرے اور پھر اس کے بعد دعا مانگے مستجاب ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۱ | ۹۵ | ۹۸ | ۸۴ |
| ۹۷ | ۸۵ | ۹۰ | ۹۶ |
| ۸۶ | ۱۰۰ | ۹۳ | ۸۹ |
| ۹۴ | ۸۸ | ۸۷ | ۹۹ |

یَا بَصِیْرُ: بمعنی دیکھنے والا۔ مشترک رطب۔ شکر۔ جوزا مشتری۔ جبرئیل۔ جو کوئی بعد نماز فجر اس اسم پاک کی ۵۰۰ بار تلاوت روزانہ کیا کرے کوئی امر مشکل ایسا نہ ہوگا جو حل نہ ہو سکے۔ اگر خدا چاہے۔

یَا حَکَمُ: بمعنی حکم کرنے والا مشترک زعفران۔ جدی۔

زحل۔ عیوش۔ تنکفیل جو کوئی اس اسم پاک کے نقش کو لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے اور پانچ بار معہ درود کے پڑھ کر حاکم کے روبرو جائے انشاء اللہ حاکم مہربان ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۳۶ | ۳۹ | ۲۶ |
| ۳۸ | ۲۷ | ۳۲ | ۳۷ |
| ۲۸ | ۴۱ | ۳۴ | ۳۱ |
| ۳۵ | ۳۰ | ۲۹ | ۴۰ |

یا عدل بمعنی انصاف کرنے والا۔ جلالی گرم۔ فلفل۔ سنبلہ مشتری۔ فنشبوس لوما بیل۔ جو کوئی خلائق کو مسخر کرنا چاہے تو اس کو چاہیے کہ اولاً اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے اور چالیس شب جمعہ میں اس اسم پاک کو روٹی کے لقمے پر معہ درود شریف ۱۲۰ مرتبہ بہ جوع قلب دم کر کے تناول کرے اور چند جمعہ تک یہ عمل کرے انشاء اللہ کامیاب ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۴۵ | ۴۸ | ۳۶ |
| ۴۷ | ۳۶ | ۴۱ | ۴۱ |
| ۳۷ | ۵۰ | ۴۳ | ۴۰ |
| ۴۴ | ۳۹ | ۳۸ | ۴۹ |

یا لطیف بمعنی باریک بیں جمالی۔ سرد۔ پوست۔ ثور۔ زہرہ عدیوش۔ طاطائیل عالمان بحق نار

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۸۱ | ۲۹ | ۶ |
| ۲۸ | ۷ | ۱۲ | ۸۲ |
| ۸ | ۳۱ | ۱۰۹ | ۱۱ |
| ف۸۰ | خ۱۰ | ط۶ | ل۳ |

اپنے اپنے مجربات ہیں جو دیکھنے سے تعلق رکھتے ہیں فرماتے ہیں کہ یوں تو اس اسم پاک کی وظیفہ خوانی کے فوائد اتنے کثیر ہیں جنکا تفصیلی طور پر تذکرہ طوالانی صورت اختیار کر جائے گا مختصراً چار خواص کا تذکرہ تحریر کیا جاتا ہے۔ فراغت معاش برآمد حاجات

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ف | ی | ط | ل |
| ل | ط | ی | ف |
| ی | ف | ل | ط |
| ط | ل | ف | ی |

خلاصی محبوس اور چشم پوشی ظالمین سے اس مقام پر اس پاک کے دو نقوش بیدا گانہ تحریر کئے گئے ہیں ایک نقش صفحہ نمبر ۶۱ پر اور دوسرا نقش صفحہ ۶۲ پر مرتب کیا گیا ہے آپ بیک وقت دونوں کام میں لا سکتے ہیں۔ اگر ارادہ عمل کا ہے اولاً ترک جمالی اور جلالی دونوں کیجئے بعدہٗ لباس طاہرہ و پاکیزہ پہنے۔ بیٹھنے کی جگہ بھی پاک وصاف ہو پھر بعد سلگانے بخور متعلقہ اسم مذکور کو ایکہزار چھ سو اکتالیس بار (۱۶۴۱) بار پڑھیں بعدہٗ ایکسو انیس بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ پڑھ کر یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اَنْ تَرْزُقَنِیْ رِزْقًا وَّاسِعًا طَیِّبًا مِنْ غَیْرِ تَعَبٍ وَّلَا نَصَبٍ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ

اور اگر عمل برائے برآمد حاجات کے ہے بعد ذکر آیت قضائے حوائج پڑھیں اور وہ یہ ہیں :۔۔۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلَا یَعۡلَمُ مَنۡ خَلَقَ ۵ وَھُوَ اللَّطِیۡفُ الۡخَبِیۡرُ اور پھر یہ دعا پڑھے اللّٰھُمَّ اقۡضِ حَاجَتِیۡ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ اور اگر عمل خلاصی محبوس کے لئے ہے تو بعد ذکر اسم آیت خلاصی محبوس کی تلاوت کریں اور وہ یہ ہے اِنَّ رَبِّیۡ لَطِیۡفٌ لِّمَا یَشَآءُ اِنَّہٗ ھُوَ الۡعَلِیۡمُ الۡحَکِیۡمُ ۵ اور اگر واسطے چشم پوشی ظالم کے ہے تو بعد اسم مذکور اس آیہ کو پڑھیں لَا تُدۡرِکُہُ الۡاَبۡصَارُ وَھُوَ یُدۡرِکُ الۡاَبۡصَارَ وَھُوَ اللَّطِیۡفُ الۡخَبِیۡرُ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| خ | ب | ی | ر |
| ر | ی | ب | خ |
| ب | خ | ر | ی |
| ی | ر | خ | ب |

یَاخَبِیۡرُ بمعنی آگاہ ہونیوالا مشترک. سرد. جلدی. مریخ والا یوش۔ میکائیل۔ اس اسم پاک کی بکثرت تلاوت سے نفس کی سرکشی سے نجات ملتی ہے۔ اس نقش کو جو کوئی لکھ کر اپنے پاس رکھے قلب منور ہو۔ بروقت ضرورت عورت کے درد زہ کو موقوف کرتا ہے اور وہ نقش یہ ہے۔

یَا حَلِیۡمُ یعنی بڑا بردبار۔ جلدی انتقام نہ لینے والا۔ جسمانی۔ زعفران۔ جدی زحل۔ عیوش۔ تکفیل۔ اس اسم پاک کے خواص بہت ہیں

۷۸۶

| م ۴۰ | ی ۱۰ | ل ۳۰ | خ |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۷ | ۴۱ | ۹ |
| ۶ | ۲۸ | ۱۲ | ۴۲ |
| ۲۱ | ۴۳ | ۵ | ۲۹ |

جن کی اگر تشریح کی جائے تو یہ باب بہت زیادہ طوالت اختیار کر جائے گا۔ عامل پر دوران عمل خود بخود بہت سے کرامات روشن ہونگے مختصر یہ کہ جو کوئی اس اسم پاک کو کورے کاغذ پر قواعد و ضوابط کو ملحوظ رکھتے ہوئے لکھ کر معہ اس نقش تیار شدہ کے پانی سے دھو کر باغ یا زراعت میں ڈالے۔ سب آفتوں سے بچا رہے اور رجولڑ کا شوخ ہو۔ اسم معہ نقش کے گلے میں ڈالے ساری شوخی و شرارت جاتی رہے گی اور حلیم الطبع ہو جائیگا۔

یَا عَظِیۡمُ یعنی بزرگ مشترک سرد۔ فلفل۔ سنبلہ۔ مشتری۔ کشبوش۔ لوایل۔ جو کوئی اس اسم پاک کی تلاوت بعد کسی نماز کے بلاناغہ سو مرتبہ

۷۸۶

| ۹۰۱ | ۴۱ | ۸ | غ |
|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۷۱ | ظ ۹۰۰ | ۴۲ |
| ۷۲ | ی ۱۰ | ۳۹ | ۸۹۹ |
| م ۴۰ | ۸۹۸ | ۷۳ | ۹ |

کیا کرے گا خلائق میں عزیز اور بزرگ ہوگا۔ نقش کا پاس رکھنا اور بھی زیادہ اثر پیدا کرے اور وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۷ | ۳۴۱ | ۳۴۴ | ۳۳۰ |
| ۳۴۳ | ۳۳۱ | ۳۳۶ | ۳۴۲ |
| ۳۳۲ | ۳۴۶ | ۳۳۹ | ۳۳۵ |
| ۳۴۰ | ۳۳۴ | ۳۳۵ | ۳۴۵ |

**یَاغَفُوْرُ:** بمعنی بڑا بخشنے والا۔ جمالی خشک۔ قمر نفل سوت۔ قمر قوس۔ نوحامل۔ جو کوئی بیمار ہو اور دوا اثر نہ کرتی ہو تو چاہیے کہ اس پاک کو ایک سو اسی ۱۸۰ مرتبہ پڑھ کر دوا پر دم کرے اور مریض کو پلا دے۔ دوا طاہر ہو یعنی الکوہل یا شراب وغیرہ کے اجزا نہ شامل ہوں جو عموماً انگریزی دواؤں میں ہوتے ہیں۔ اور مریض رنج و غم بعد نماز ستر بار پڑھے گا رنج و غم سے نجات پائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱ | ۸ | ۱۹۸ | ۱۹ |
| ۱۹۷ | ل ۲۰ | ش ۳۰۰ | ۹ |
| ۲۱ | س ۲۰۰ | و ۶ | ۲۹۹ |
| ۷ | ۲۹۸ | ۲۲ | ۱۹۹ |

**یَاشَکُوْرُ:** بمعنی قبول کرنے والا شکر کا۔ جمالی۔ گرم۔ عود۔ عنبر۔ قمر۔ تشویش۔ ہمراکیل۔ جو تنگی معاش میں مبتلا ہو اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے۔ اور اس اسم کو اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے پی لیا کرے درود

بکثرت پڑھے انشاء اللہ فارغ البال ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۴۷ | ۵۰ | ۳۶ |
| ۴۹ | ۳۷ | ۴۲ | ۴۸ |
| ۳۸ | ۵۲ | ۴۵ | ۴۱ |
| ۴۶ | ۴۰ | ۳۹ | ۵۱ |

یَاعَلِیُّ: بمعنی بڑے اونچے مرتبہ والا جمالی۔ سبز۔ فلفل سنبلہ۔ مشتری۔ فشیوش۔ لوبائیل جو کوئی اس اسم کو مداومت کرے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے بلند مرتبہ ہو اگر مسافر ہے اپنے وطن میں آئے فقیر ہے تو انگر ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۱۲ | ۱۹۸ | ۱ |
| ۹۷ | ب ۲ | ث ۲ | ۱۳ |
| ۳ | ش ۲ | ی ۱۰ | ۱۹ |
| ۱۱ | ۱۸ | ۴ | ۱۹۹ |

یَاکَبِیْرُ: بمعنی سب سے بزرگ جلالی۔ گرم۔ گل سفید۔ عقرب زہرہ شمس قندیوش۔ حرزائیل جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے بزرگ اور عالی قدر ہو اور واسطے جملہ مہمات کے اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اور وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظ ۹۰۰ | ی ۱۰ | ق ۱۰۰ | ح ۸ |
| ۸۱ | ۷ | ۹۰۱ | ۹ |
| [illegible] | ۷۸ | ۱۲ | ۹۰۲ |
| ۱۱ | ۹۰۳ | ۵ | ۷۹ |

یَاحَفِیْظُ بمعنی نگہبان۔ جمالی زعفران۔ جدی۔ زحل۔ عیوش ننکفیل جو کوئی روزانہ اس اسم مبارک کو ... صبح سر سجدے

ں لکھ کر یکصد بار مداومت کرے اور اس نقش کو لکھ کر اپنے
پاس رکھے حرق اور غرق اور دیگر آفات سے محفوظ رہے۔

یا مُقِیتُ بمعنی روزی دینے والا۔ مشترک۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش۔ روپا بیل اگر کوئی محتاج ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ اس اسم کو بہت پڑھے اور پانی پر دم کر کے ہمیشہ پیا کرے اور اس نقش مکرم کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے بہت جلد غنی ہو۔

| م ۴۰ | ق ۱۰۰ | ی ۱۰ | ت ۴۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳۹۹ | ۴۱ | ۹۹ |
| ۳۹۸ | ۸ | ۱۰۲ | ۴۲ |
| ۱۰۱ | ۴۳ | ۳۹۷ | ۹ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۴۲ | ۳۹ | ۳۶ |
| ۴۰ | ۳۵ | ۳۰ | ۴۱ |
| ۳۴ | ۳۷ | ۴۴ | ۳۱ |
| ۴۳ | ۳۲ | ۳۳ | ۳۸ |

یا حَسِیبُ: بمعنی کفایت کرنے والا مہمات کا۔ مشترک۔ تر زعفران جدی۔ زحل۔ عیوش۔ تیکفیل جو کوئی کسی حاسد یا دشمن یا چور یا بد نظر سے ڈرتا ہو۔ صبح و شام ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ کام میں درستی پیدا ہو گی اور اس اسم کا نقش لکھ کر بازو پر باندھے کوئی مشکل پیش نہ آوے گی۔

یا جَلِیلُ: بمعنی بزرگ۔ جلالی۔ یابس۔ دار چینی۔ سرطان۔ مریخ

نودوش۔ کلکائیل۔ جو کوئی اس اسم کو مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے یا کھلائے عزیز خلائق ہو اور وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ج ۳س | ل ۳۰ | ی ۱۰ | ل ۳۰ |
| ۱۱ | ۲۹ | ۴ | ۲۹ |
| ۲۸ | ۵ | ۳۲ | ۵ |
| ۳۱ | ۶ | ۲۷ | ۹ |

باکریم: بمعنی بڑا سخی۔ جلالی خشک۔ گل سفید۔ عقرب زہرہ شمس۔ فدنوش۔ خروزائیل جو کوئی اپنے بستر پر اس اسم کو بہت پڑھے یہاں تک کہ نیند اس پر غالب آجائے تو فرشتے اس کے حق میں امر خیر کیلئے اس وقت تک دعا کرتے رہیں گے جب تک کہ وہ بیدار نہ ہو جائے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ک | ر | ی | م |
| م | ی | ر | ک |
| ر | ک | م | ی |
| ی | م | ک | ر |

یارقیب: بمعنی بڑا نگہبان مشترک سرد۔ گلاب۔ سنبلہ عطارد۔ ہوش۔ امواکیل۔ جو کوئی اس اسم پاک کو سات بار پڑھ کر زوجہ منکوحہ اور فرزند

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ق | ی | ب |
| ب | ی | ق | ر |
| ق | ر | ب | ی |
| ی | ب | ر | ق |

مال پر دم کرے تمام دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے نقش معظم کا لکھ کر پاس رکھنا بھی باعثِ خیر و برکت ہے۔ لیکن یہ بات کبھی نہ بھولنی چاہیئے کہ بسلسلہ وظیفہ خوانی یا مرتبی نقوش کوئی امر خلاف اصول مقررہ نہ ہونا چاہیئے ورنہ کام بھی نہ ہوگا۔ اور رجعت میں الگ گرفتار ہوگا۔

یا مُجِیْبُ: بمعنی دعا قبول کرنے والا۔ مشترک۔ گرم۔ آبی عطارد۔ مجیوشش۔ رویا ئیل جو کوئی اس اسم مبارک کی مداومت بہت کرے اور دعا کرے۔ تو اس کی دعا بوسیلہ اس اسم بہت جلد قبول ہوگی اور اس بکا۔ نقش لکھ کر اپنے پاس اس وقت رکھے جبکہ دوران سر کی شکایت ہو۔ بلادسر جاتا رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھ | ج | ی | ب |
| ب | ی | ج | ھ |
| ج | ھ | ب | ی |
| ی | ب | ھ | ج |

یا وَاسِعُ: بمعنی بہت بڑے وسیع علم والا۔ جمالی۔ رطب کافور۔ جوزا۔ عطارد بوتوش رفتمائیل۔ جو کوئی اس اسم کو

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | ا | س | ع |
| ع | س | ا | و |
| ا | و | ع | س |
| س | ع | و | ا |

کو بہت پڑھے اور جو کوئی اس کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھ
خیر و برکت کے ساتھ ساتھ غیب سے روزی پاوے۔

یَا حَکِیْمُ: معنی زبردست حکمت والا جمالی۔ تر زعفران جاری۔ زحل۔ عیوبنش۔ تفصیل اس اسم پاک کے خواص بہت ہیں مختصر یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ی | ک | ح |
| ح | ک | ی | م |
| ی | م | ح | ک |
| ک | ح | م | ی |

کہ جب کسی کو کوئی کام درپیش ہو اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے اور اس اسم کی مداومت کرے تو بخیر و خوبی انجام کو پہنچے۔

۷۸۶

یَا وَدُوْدُ: معنی دوست تابعداروں کا۔ جمالی۔ رطب کافور۔ جوزا۔ عطارد۔ پوتوش رفتمائیل۔ اگر درمیان عورت منکوحہ کے ناموافقت ہو اس

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | و | د | و |
| و | د | و | د |
| و | د | و | د |
| د | و | د | و |

اسم پاک کو ایک ہزار بار کھانے پر دم کر کے کھلاوے موافقت ہو جاوے اور اس کا نقش برائے خیر و برکت لکھ کر بازو پر باندھے علاوہ ازیں اس اسم پاک کی تلاوت میں بہت سے فائدے مضمر ہیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۰ | ۳ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۳ | ۱۰ | ۴ |
| ۱۰ | ۴ | ۴۰ | ۳ |
| ۳ | ۴۰ | ۴ | ۱۰ |

**مجیبُ** بمعنی صاحب بزرگی مشترک۔ گرم۔ آبی۔ استاد عطارد۔ مجیوش۔ بردیائیل۔ جس شخص کو جذام یا آبلہ یا باد فرنگ یا برص ہو ایام بیض میں روزہ رکھے اور وقت افطار کے اس اسم پاک کو بہت پڑھے اور پانی پر دم کر کے پیئے اللہ تعالے اپنے اس اسم کے طفیل میں اس کو شفا دے گا۔ اس نقش کو اپنے بازو پر باندھنے سے، مرتبہ بلند اور ہمچشموں میں عزت ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۰ | ۷۰ | ۱ | ۲ |
| ۲ | ۱ | ۷۰ | ۵۰۰ |
| ۷۰ | ۵۰۰ | ۲ | ۱ |
| ۱ | ۲ | ۵۰۰ | ۷۰ |

**یَا بَاعِثُ**: بمعنی بھیجنے والا پیغمبروں کا۔ مشترک۔ رطب شکر۔ جوزا۔ مشتری ونوش جبرائیل۔ اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کا دل زندہ ہو۔ تو سوتے وقت بستر طاہر پر اس اسم پاک کی تلاوت کرے مردہ دل۔ زندہ ہوگا۔ اس اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے بدخوابی نہ ہوگی۔

یا شہیدُ: بمعنی حاضر۔ مشترک۔ گرم۔ عود۔ عقرب قمر۔ نسبیتوش۔ ہمراکبیل۔ جس شخص کا بیٹا نافرمان ہو اور بیٹی غیر صالحہ ان کی پیشانی پر ہاتھ رکھے اور آسمان کی طرف منہ کر کے اکیس ۲۱ بار کہے حق تعالےٰ اس کو صالح کرے اور جو اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے دشمنوں پر ظفر پاوے مال و دولت ہاتھ آوے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۶ | ۹۹ | ۱۰۲ | ۸۸ |
| ۱۰۱ | ۸۹ | ۹۵ | ۱۰۰ |
| ۹۰ | ۱۰۴ | ۹۷ | ۹۴ |
| ۹۸ | ۹۳ | ۹۱ | ۱۰۳ |

یا حقُّ: بمعنی سزاوار خداوندی مشترک۔ نر۔ زعفران۔ جدی زحل۔ عیوتش۔ تنکفیل۔ جس شخص کا اسباب تلف ہو گیا ہو ایک کاغذ کے چاروں کونوں پر لکھ کر بیچ میں اسباب کا نام لکھے اور آدھی رات کو زیر آسمان کھڑے ہو کر کاغذ کو ہتھیلی پہ رکھ کر شفیع پاوے مال ملے گا اور اگر اس کا نقش لکھ کر محبوس کے بازو پر باندھے رہائی پاوے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۴۶ | ۴۹ | ۳۶ |
| ۴۸ | ۳۷ | ۴۲ | ۴۷ |
| ۳۸ | ۵۱ | ۴۴ | ۴۱ |
| ۴۵ | ۴۰ | ۳۹ | ۵۰ |

**یَا وَکِیۡلُ** :- بمعنی کارساز۔ جمالی رطب کافور۔ جوزا۔ عطارد۔ پولوش رفتمائیل۔ اگر بجلی گرنے یا ہوا پانی یا آگ سے خوف ہو اس اسم کو ورد کرے نڈر ہو جاوے اور اس کا نقش اپنے پاس رکھے جمیع آفات سے بچا ہے اور وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۳۶ | ۳۹ | ۲۵ |
| ۳۸ | ۲۶ | ۳۱ | ۳۷ |
| ۲۷ | ۴۱ | ۳۴ | ۳۰ |
| ۳۵ | ۲۹ | ۲۸ | ۴۰ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | و | ب | ص |
| ص | ب | و | س |
| و | س | ص | ب |
| ب | ص | س | و |

**یَا صَبُوۡرُ یا صادق**: بمعنی جلدی نہ کرنے والا۔ سچا کرنے والا۔ جمالی۔ تر۔ میزان۔ قلب شمس۔ فلابوش اہجائیل۔ ہر دو نقوش مندرجہ ہذا کے اوصاف بے انتہا کتب ہائے عملیات میں موجود ہیں اور عاملین کے تجربات میں بھی آتے رہے ہیں۔ مختصر سے مختصر خواص ان ہر دو نقوش کے یہ ہیں کہ جس کسی کو کوئی رنج

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵ | ۶۸ | ۷۱ | ۵۷ |
| ۷۰ | ۵۸ | ۶۴ | ۶۹ |
| ۵۹ | ۷۳ | ۶۶ | ۶۳ |
| ۶۷ | ۶۲ | ۶۰ | ۷۲ |

یا مصیبت پیش آئے بلاناغہ تینتیس ۳۳ بار اس کو پڑھے اطمینان،
حاصل ہو۔ یہ اسم زبان بندی دشمنان و خوشنودی حکام آدھی
رات یا دوپہر کو مداومت کرے مفید ہوگا اور نقش اس کا برائے
حفاظت زراعت میں بھی کام آتا ہے۔ نقش صفحہ ۷۳ پر دیکھو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۷۳ | ۷۶ | ۶۳ |
| ۷۵ | ۶۴ | ۶۹ | ۷۴ |
| ۶۵ | ۷۸ | ۷۱ | ۶۸ |
| ۷۲ | ۶۷ | ۶۶ | ۷۷ |

یَا قَوِیُّ: یعنی بڑا قوت والا
جمالی۔ خشک۔ ترنج۔ حوت
زہرہ شمیوش۔ عطر ابیل۔ اگر
کوئی شخص اپنے قوی تر دشمن
سے پریشان اور اس کو دفع
کرنے سے عاجز ہو تو چاہیئے کہ اس نقش کو با طہارت باوضو لکھ
کر اپنے پاس رکھے پھر اس اسم کو ایکہزار بار پڑھے اور آٹے کی گولی
بنا کر ایک ایک گولی اٹھادے اور کہے یَا قَوِیُّ اور مرغ کے
آگے ڈالے دشمن مقہور ہوگا جو کوئی اصولی طور پر اس نقش
کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا بدن میں طاقت پیدا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۱ | ۱۴۴ | ۱۴۷ | ۱۳۴ |
| ۱۴۶ | ۱۳۵ | ۱۴۰ | ۱۴۵ |
| ۱۳۶ | ۱۴۹ | ۱۴۲ | ۱۳۹ |
| ۱۴۳ | ۱۳۸ | ۱۳۷ | ۱۴۸ |

یَا مَتِیْنُ: یعنی استوار کار۔
جلالی گرم۔ آبی۔ اسد عطارد
فنجیوش۔ روبائیل جس طفل

شیر خوار کا دودھ چھڑا دیا گیا ہو اور وہ روتا ہو یا جس بچے کو رونے کی عادت پڑ گئی ہو اسم ہذا کو لکھے اور دھو کر پلا دے رونے کی عادت جاتی رہیگی۔ اور جو عورت اپنے شوہر سے لڑتی ہو اس کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈالے یا گھول کر پلا دے فرمانبردار ہو جائے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۳۱ | ۳۴ | ۲۰ |
| ۳۳ | ۲۱ | ۲۶ | ۳۲ |
| ۲۲ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۵ |
| ۳۰ | ۲۴ | ۲۳ | ۳۵ |

یَا وَلِیُّ: بمعنی مددگار۔ جمالی رطب کافور۔ جزا عطارد پوروش۔ رفتمائیل جو کوئی اس جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے خلق کی۔۔ پوشیدہ باتوں سے آگاہی حاصل کرے اور مخلوقِ خدا کی نظروں میں باعزت ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ی | م | ح |
| ح | م | ی | د |
| ی | د | ح | م |
| م | ح | د | ی |

یَا حَمِیْدُ: بمعنی ستودہ۔ جمالی۔ نرانہ عسران۔ جدی زحل۔ عیوش۔ تنکفیل۔ جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے پسندیدہ افعال ہو اور جو کوئی فحش باتوں کے بکنے کا عادی

اور بدزبانی پر آمادہ ہو گیا ہو اس کے لئے بہتر ہے کہ اس اسم کو چینی کے پیالے پر زعفران اور گلاب کے محلول سے ننانوے بار لکھے اور اس کو گھول کر پلا دے اور نقش میں ڈالے۔

یَا مُحْصِیُ۔ بمعنی گھیرنے والا جمالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد مجبوش۔ رو یا پیل۔ جو کوبی۔ شب جمعہ کو ایکہزار ایک بار پڑھے عذاب گور سے نجات پائے گا۔ اگر یہ نقش اپنے پاس رکھے تو بہتان سے بچا رہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۹۰ | ۸ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۸ | ۹۰ | ۱۰ |
| ۹۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۸ |
| ۸ | ۴۰ | ۱۰ | ۹۰ |

یَا مُبْدِیُ: بمعنی ابتدا کرنے والا۔ جلالی گرم۔ آبی۔ اسد۔ عطارد۔ مجبوش رو یا پیل جس شخص کی بیوی حمل سے ہو اور اسقاط کا ڈر ہو تو اس اسم کو سحر کے وقت نوّے ہزار بار پڑھے اور اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالے حمل ساقط ہونے سے محفوظ رہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۳۳ | ۳۶ | ۲۳ |
| ۳۵ | ۲۴ | ۲۹ | ۳۴ |
| ۲۵ | ۳۸ | ۳۱ | ۲۸ |
| ۳۲ | ۲۷ | ۲۶ | ۳۷ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷ | ۵۰ | ۵۳ | ۴۰ |
| ۵۲ | ۴۱ | ۴۶ | ۵۱ |
| ۴۲ | ۵۵ | ۴۸ | ۴۵ |
| ۴۹ | ۴۴ | ۴۳ | ۵۴ |

**یَا مُعِیْدُ** :- یعنی پیدا کرنے والا بعد موت کے۔ جلالی گرم آبی۔ اسد۔ عطارد۔ مجیوشش ردبائیل۔ جس کا کوئی غائب ہوگیا ہو۔ اس اسم کو گھر کے چاروں کونوں میں ستر بار پڑھے غائب واپس آوے اور نقش لکھ کر گھر میں لگادے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۳۶ | ۳۹ | ۲۶ |
| ۳۸ | ۲۷ | ۳۲ | ۳۷ |
| ۲۸ | ۴۱ | ۳۴ | ۳۱ |
| ۳۵ | ۳۰ | ۲۹ | ۴۰ |

**یَا مُحْیِیُ** :- یعنی زندہ کرنے والا جمالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد مجیوش۔ ردبائیل۔ اگر کوئی اپنے کسی عضو کے درد میں مبتلا ہو یا مبتلا ہے درد سفت اندام ہو تو سات بار اس اسم کی تلاوت کرے اور مقام درد پر پھونکے انشا اللہ درد جاتا رہے گا۔ اور نقش لکھ کر لڑکے کے گلے میں ڈالے لڑکا جملہ امراض سے بچا رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۰ | ۱۰ | ۴۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۴۰۰ |
| ۱۰ | ۴۰۰ | ۴۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۱۰ |

**یَا مُمِیْتُ** :- یعنی مارنے والا جمالی گرم۔ آبی۔ اسد۔ عطارد مجیوش ردبائیل۔ جو کوئی اپنے

نفس پر قادر نہ ہو تو اس کو چاہیے کہ اس اسم کو اس قدر پڑھے کہ پڑھتے پڑھتے سو رہے حق تعالےٰ اس کے نفس کو فرمانبردار کرے گا اور اس اسم پاک کے نقش کے رکھنے والے پر سحر اثر نہ کرے گا۔

یَا حَیُّ: بمعنی زندہ۔ جمالی۔ نر زعفران۔ جدی۔ زحل۔ عود بخور تنکفیل۔ اگر کوئی شخص بیمار ہو اس اسم کو بہت پڑھے۔ انشاء اللہ شفا حاصل ہو گی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ح | ل | ا |
| ۱۵ | ۹ | ۲ | ۲۳ |
| ۴ | ۲۶ | ۱۲ | ۷ |
| ۲۰ | ۶ | ۵ | ۱۸ |

اور اگر اس کا نقش اپنے پاس رکھے جملہ آفات سے بچا رہے۔

یَا قَیُّوْمُ: بمعنی قائم رکھنے والا جمالی۔ خشک۔ نرنج۔ حوت زہرہ۔ شمبوش۔ عطرائیل۔ جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے جملہ مطالبات وخواہشات حسب دلخواہ بر آئیں گے۔ اس کا نقش برائے مستحکم ہونے روزگار کے مفید ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۶ | ۸ | ۳۸ | ۱۱ |
| ۳۹ | ی ۱۰ | ق ۱۰۰ | ۷ |
| ۱۳ | م ۴۰ | و ۶ | ۹۷ |
| ۵ | ۹۸ | ۱۲ | ۴۱ |

یَا وَاحِدُ: بمعنی تو انگر۔ مشترک کافور۔ جوزا۔ عطارد پلو بوش۔ رفتمائیل جو کوئی کھانا کھانے کے وقت ہر لقمہ کے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د۴ | ج۳ | ۱۲ | و۶ |
| و | ا | ج | د |
| ج | د | و | ا |
| ا | و | د | ج |

ساتھ اس اسم معظم کو پڑھے وہ کھانا اس کے پیٹ میں نور ہوگا اور جو کوئی خلوت میں اس کو بہت پڑھے تونگر ہو جائے اور جو کوئی اس نقش کو اپنے پاس رکھے وہ کبھی محتاج نہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۳۱ | ۳۴ | ۲۱ |
| ۳۳ | ۲۲ | ۲۷ | ۳۲ |
| ۲۳ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۶ |
| ۳۰ | ۲۵ | ۲۴ | ۳۵ |

**یَامَاجِدُ:** بمعنی بزرگ جمالی گرم۔ آبی۔ اسد۔ عطارد مجبوش رد بابیل۔ جو کوئی اس کو اتنا پڑھے کہ بے ہوش ہو جائے تو انوار الٰہی اس کے دل پر ظاہر ہوں اور اگر بیمار کے گلے میں اس اسم کا نقش لکھ کر ڈالے جائے بہت جلد اچھا ہو جائے اور وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ح | ا | و |
| و | ا | ح | د |
| ح | د | و | ا |
| ا | و | د | ح |

**یَاوَاحِدُ:** بمعنی یکتا ذات وصفات میں مشترک رطب کافور۔ جوزا۔ عطارد۔ پولوش رفیمابیل۔ اگر کسی شخص کا دل

کسی قسم کے خوف سے ہراساں ہو اس اسم مبارکہ کو بہ صدق دل ایک ہزار ایک بار پڑھے حائل شدہ خوف بالکل اس کے دل سے دور ہو جائے گا۔ برائے دوستی اس نقش کو لکھے اور اپنے بازو پہ باندھے۔ فوری اثر ظاہر ہوگا۔

یَا اَحَدُ: بمعنی بے شریک جلالی کریم۔ عود۔ حمل شرطین زحل۔ نیبوتوش اسرافیل۔ جو کوئی سحر کے وقت سجدے میں جا کر ہزار بار اس اسم کو کہے غنی ہو جائے اور مار گزیدہ کو اس اسم کا نقش لکھ کر پلا دے شفایاب ہو اور وہ یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د ۴ | ح ۸ | ا ۱ | ۰ |
| ۰ | ۱ | ۳ | ۹ |
| ۲ | ۳ | ۶ | ۲ |
| ۷ | ۱ | ۳ | ۲ |

یَا صَمَدُ: بمعنی بے نیاز جمالی۔ تر۔ میزان۔ شمس۔ قلاتوش اہجمائیل جو کوئی روزانہ بوقت نصف شب یا بوقت سحر سر سجدے میں رکھ کر صرف پندرہ بار کہے صادق الاقرار ہو اور اس اسم کے نقش کو لکھ کر اپنی پگڑی میں رکھے حاکم جابر مہربان ہو گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۰ | د ۴ | م ۴۰ | ص ۹۰ |
| ۴۳ | ۷۴ | ۱۱ | ۶ |
| ۷۰ | ۱۲ | ۳۷ | ۱۵ |
| ۲۱ | ۴۴ | ۴۶ | ۲۳ |

یَا قَادِرُ :- بمعنی توانا بہت بڑی قدرت والا۔ جمالی خشک ترنج۔ حوت۔ زہرہ۔ شمبوس عطرابیل۔ اگر وقت دھونے اعضاء وضو کے ہر وضو کے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۴ | ۱ | ۱۰۰ |
| ۱۰۰ | ۱ | ۴ | ۲۰۰ |
| ۴ | ۲۰۰ | ۱۰۰ | ۱ |
| ۱ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۴ |

دھونے وقت یہ اسم کہے کسی ظالم کے ہاتھ میں نہ ہو۔ اگر نقش اس اسم کا اپنے پاس رکھے۔ کوئی دشمن اس پہ فتح نہ پاوے۔

یَا مُقْتَدِرُ :- بمعنی زبردست جلالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد۔ عطارد مجبوش۔ ردوابیل۔ اگر اس اسم پہ مداومت کرے تو غفلت جاتی رہے اور ہوشیاری پیدا ہوتی رہے اور جو کوئی، صبح کے وقت بیدار ہونے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۲ | ۲۰۵ | ۲۰۸ | ۱۹۵ |
| ۲۰۷ | ۱۹۶ | ۲۰۱ | ۲۰۶ |
| ۱۹۷ | ۲۱۰ | ۲۰۳ | ۲۰۰ |
| ۲۰۴ | ۱۹۹ | ۱۹۸ | ۲۰۹ |

کے ساتھ ہی اس اسم کا اکیس بار ورد کرے اس کا کام بخیر وخوبی انجام پاوے اور نقش اپنے بازو پر باندھے تمام خلق میں عزت پائے

یَا مُقَدِّمُ۔ یا مُؤَخِّرُ۔ بمعنی آگے بڑھانے والا، پیچھے ہٹانے والا۔ جمالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش۔ ردیابیل۔ جو

کوئی بعد ہر نماز باوضو اس اسم
کو یکصد بار بہ نیت صادق
پڑھے معرکہ جنگ وجدال میں
اپنے دشمن پر فتحیاب ہو اور
اگر کوئی شخص اس اسم
مؤخر کو بہ حضور قلب بعد
ہر نماز پڑھا کرے اور ناغہ نہ
کرے تو جملہ مہمات کے واسطے
کفایت کرے تعداد ورد ۱۰۰ سو
بار ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۴ | ۱۰۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۱۰۰ | ۴ | ۴۰ |
| ۴ | ۴۰ | ۴۰ | ۱۰۰ |
| ۱۰۰ | ۴۰ | ۴۰ | ۴ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر ۲۰۰ | خ ۶[illegible] | و ۶ | م ۴۰ |
| ۷ | ۳۹ | ۲۰۱ | ۵۹۹ |
| ۴۲ | ۸ | ۵۹۸ | ۱۹۸ |
| ۵۹۷ | ۱۹۹ | ۴۱ | ۹ |

یا اوّل یا آخر: یعنی سب
کے پہلے اور سب سے پیچھے
جمالی۔ گرم۔ نحوڈ۔ حمل شرطین
زحل فیولوش۔ اسرافیل جس
کے فرزند نہ ہو۔ چالیس روز
بلا ناغہ ایکسو ایک بار مع درود
کے پڑھے۔ انشاء اللہ مراد بر آئے گی۔ اور جس کسی شخص کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل ۳۰ | و ۶ | ۳۱ | ۱ا |
| ۲۹ | ۳ | ۲۸ | ۸ |
| ۵ | ۳۵ | ۲ | ۶ |
| ۴ | ۲۴ | ۷ | ۳۳ |

۷۸۶

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل ۳۱ | خ ۶۰۰ | ش ۲ |
| ۶۰۱ | ۱۹۹ | ۲ | ۳۰ |
| ۱۹۸ | ۵۹۸ | ۳۳ | ۳۰ |
| ۳۲ | ۴ | ۱۹۷ | ۵۹۹ |

عمر آخر کو پہونچی ہو اور اعمال نیک نہ رکھتا ہو بہت پڑھے اللہ تبارک وتعالیٰ خاتمہ بخیر کرے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظ ۹۰۰ | ۱۱ | ھ ۵ | س ۲۰۰ |
| ۱۰۵ | ۱۰۲ | ۱۰۱ | ۴۹۸ |
| ۹۹ | ۵۰۳ | ۱۰۰ | ۴۰۴ |
| ۲ | ۵۰۰ | ۶۰۰ | ۴ |

یَا ظَاھِرُ بمعنی: آشکارا۔ مشترک خشک گل نسرین۔ حُوت۔ عطارد۔ عفو پوش نورائیل۔ جو کوئی شخص بعد نماز اشراق کے اس اسم معظم کو پانچ سو بار پڑھے۔ اللہ جل شانہٗ اس کی آنکھوں کو روشن کرے گا۔ گھر کی چار دیواری پہ پڑھے۔ دیوار سلامت رہے گی۔ اگر اس کے نقش کو اپنے پاس رکھے۔ نیک کاموں کے ذریعہ شہرت پاوے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۹ | ۵۰ |
| ۵۰ | ۹ | ۱ | ۲ |
| ۱ | ۲ | ۵۰ | ۹ |
| ۹ | ۵۰ | ۲ | ۱ |

یَا بَاطِنُ: بمعنی پوشیدہ مشترک رطب۔ شکر۔ جوزا۔ مشتری دنوش۔ جبرئیل۔ جو کوئی اس اسم پاک کی مداومت ہزار

بار کرے۔ صاحب اسرار ہو اور اس کا باطن کشادہ ہو اور جو کوئی اس اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے دل اس کا روشن ہو۔ اور وہ نقش یہ ہے۔

یَا وَالِیُ :۔ یعنی مالک سب کا۔ جمالی۔ رطب۔ کافور جوزا عطارد۔ پوتوش۔ رفتحائیل۔ جس کسی کی تمنا ہو کہ اس کا گھر آباد ہو جائے اور ہوا اور مینہ اور تمام آفتوں سے محفوظ رہے۔ اس اسم کو کوزہ آب نارسیدہ پر لکھے اور پانی اس میں ڈال کر وہی پانی گھر کے در و دیوار پر چھڑک دے گھر سلامت رہے گا۔ بہ نیت تسخیر گیارہ بار پڑھے شخص نافرمان مطیع ہو گا۔ نقش برائے جمیع کارہا بہتر ہے۔

۴۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی ۱۰ | ل ۳۰ | ا ۱ | و ۶ |
| ۱۴ | ۴ | ۱۶ | ۱۳ |
| ۳ | ۵ | ۲۲ | ۱۷ |
| ۲۰ | ۸ | ۸ | ۱۱ |

یَا مُتَعَالِیُ :۔ سب سے بہتر برتر۔ مشترک۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجیوش۔ روبائیل۔ جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے جو مشکل پیش ہو حل ہو جائے

۴۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۴ | ۱۵۷ | ۱۶۰ | ۱۴۶ |
| ۱۵۹ | ۱۴۷ | ۱۵۳ | ۱۵۸ |
| ۱۴۸ | ۱۶۲ | ۱۵۵ | ۱۵۲ |
| ۱۵۶ | ۱۵۱ | ۱۴۹ | ۱۶۱ |

اور نقش اس کا لکھکر بازو پر باندھے۔ بلند مرتبہ ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶ | ۷۰ | ۷۳ | ۵۹ |
| ۷۲ | ۶۰ | ۶۵ | ۷۱ |
| ۶۱ | ۷۵ | ۶۸ | ۶۴ |
| ۶۹ | ۶۳ | ۶۲ | ۷۴ |

یَا بَرُّ: بمعنی نیکوکار۔ جمالی رطب۔ شکر۔ جوزا۔ مشتری دنوش جبرئیل۔ جو کوئی اس اسم پاک کی روزانہ ایک سو پانچ بار بہ صدق دل وظیفہ خوانی کرے سب آفتوں سے بچا رہے۔ درد قولنج والے کے بازو پر اس کا نقش لکھ کر باندھے۔ درد میں تخفیف ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ا | و | ت |
| ت | و | ا | ب |
| ا | ب | ت | و |
| و | ت | ب | ا |

یا توّابُ: بمعنی توبہ قبول کرنے والا۔ جمالی۔ نر۔ عنبر۔ دلو۔ زحل۔ یطیوش۔ عزرائیل۔ جو کوئی اس اسم کو بعد چاشت تین سو ساٹھ بار پڑھے حق تعالےٰ اس کو توبہ نصوح نصیب کرے اور اس کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ غم و الم دور ہو۔ نقش معظم یہ ہے۔

یَا مُنْعِمُ یَا مُنْتَقِمُ: بمعنی نعمت دینے والا۔ بدلا لینے والا۔ جمالی۔ اسد عطارد۔ مجبوش رومائیل۔ جو کوئی دشمن کی جفا

پر صبر نہ کر سکے اور تین جمعہ تک برابر پڑھنے کی نیت سے آدھی رات کے وقت اٹھ کر اس قدر ورد کرے کہ کسی عنوان سے یا اندازاً تعداد ورد کا قیاس تک نہ کر سکے چنانچہ حق تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے دشمن کے شر سے اپنی اماں میں رکھے اور جو اس پر مداومت کرے

نمبر ۱ ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ع | ن | م |
| م | ن | ع | م |
| ع | م | م | ن |
| ن | م | م | ع |

نمبر ۲ ۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳ | ۱۷۷ | ۱۸۰ | ۱۶۶ |
| ۱۷۹ | ۱۶۷ | ۱۷۲ | ۱۷۸ |
| ۱۶۸ | ۸۲ | ۱۷۵ | ۱۷۱ |
| ۱۷۶ | ۱۷۰ | ۱۶۹ | ۱۸۱ |

کبھی محتاج نہ ہو نقش یا منعم واسطے حصول غنا کے لکھ کر اپنے بازو پر باندھے اور نقش منتقم کو تپ زدہ کے بازو پر لکھ کر باندھے نقش ۱ یا منعم اور نقش نمبر ۲ یا منتقم کا ہے جو اوپر تحریر کیا جا چکا ہے۔

یا عفوّ بمعنی معاف کرنے والا۔ جمالی۔ سرد۔ فلک سنبلہ مشتری۔ قنشیوش لوتائیل

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | ف | ع | ال |
| ۶۹ | ۳۲ | ۵ | ۸۱ |
| ۳۳ | ۷۲ | ۷۸ | ۴ |
| ۷۹ | ۳ | ۳۴ | ۷۱ |

تو مائیل۔ جس کے گناہ بہت ہوں اس اسم کا ورد کرے حق تعالیٰ گناہ بخش دے گا اور جو کوئی اس کے نقش کو اپنے پاس رکھے گا تلوار کا زخم نہ کھائے۔ دشمن پہ فتحیاب رہے۔

یَا رَؤُفُ بمعنی بہت مہربان جمالی۔ سرد۔ گلاب۔ سنبلہ عطارد۔ رہوش۔ امواکبل جو کوئی چاہے کہ کسی مظلوم کو ظالم کے ہاتھ سے چھڑا دے

۷۸۶

| ر | ؤ | ف | ٌ |
|---|---|---|---|
| ۷۹ | ۱ | ۱۹۹ | ۷ |
| ۲ | ۸۲ | ۴ | ۱۹۸ |
| ۵ | ۱۹۷ | ۳ | ۸۱ |

تو اس کو چاہیئے کہ اس اسم کو دس بار پڑھے وہ ظالم شفاعت اس کی قبول کرے گا اور جو کوئی اس کی مداومت کرے گا۔ دل اس کا نرم ہو اور سب کو دوست رکھے اور سب لوگ اس پہ مہربان ہوں اور جو کوئی اس اسم کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا دنیا کی محبت اس کے دل سے دور ہو گی۔

یَا مَالِکَ الْمُلْکِ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام: بمعنی مالک سارے جہان کا صاحب، بزرگی اور بخشش کا۔ جمالی۔

۷۸۶

| یَا مَالِکَ | اَلْمُلْکَ | ذَالْجَلَالِ | وَالْاِکْرَام |
|---|---|---|---|
| ۸۰۲ | ۲۹۸ | ۱۰۳ | ۱۲۰ |
| ۲۹۷ | ۷۹۹ | ۱۲۳ | ۱۰۴ |
| ۱۲۲ | ۱۰۵ | ۲۹۶ | ۸۰۰ |

گرم آبی۔ عطارد۔ مجبوش۔ ردیابل۔ جو کوئی اس اسم پر مداومت کرے تونگر ہو جائے اور دونوں جہان کی حاجتیں پوری ہوں اور نقش معظم اسم ہذا کے بابت صرف اس قدر تحریر ہے کہ جو کوئی اس اسم کا نقش اپنے پاس رکھے گا سکتہ اور مرگ مفاجات سے محفوظ رہے گا۔ یہ اس کی مختصر سی خوبی ہے ورنہ خواص اس نقش کے بہت ہی ارفع و اعلیٰ ہیں۔ نقش صفحہ ۸۷ پہ

۷۸۶

یا رب:۔ یعنی پالنے والا سب کا۔ مشترک۔ سرد گلاب سنبلہ۔ عطارد۔ رہوش امواکبل۔ جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے عزیز خلائق ہو۔ کتابوں میں لکھا ہے کہ جس وقت بچہ پیدا ہو اس اسم پاک کو ستر بار پڑھ کر شہد پر دم کرے اور اس کو چٹا دے بچہ جملہ آفات سے محفوظ رہے گا۔ اور جس کے پاس یہ نقش ہو گا تنگی معاش سے بچا رہے گا۔

| ی | ا | ب | ر |
|---|---|---|---|
| ر | ب | ﮦب | لی |
| ۸ | ۳۹ | ۲۰۱ | ۱ |
| ۳۸ | ۵ | ۴ | ۲۰۲ |
| ۳ | ۲۰۳ | ۳۷ | ۶ |

یا مقسط:۔ یعنی داد دینے والا۔ جلالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش۔ ردیابل۔ جو کوئی اس اسم مبارکہ کو بلاناغہ

۷۸۶

| ط | س | ق | ھ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳۹ | ۱۰ | ۵۹ |
| ۳۸ | ۹۸ | ۶۲ | ۱۱ |
| ۴۱ | ۱۲ | ۳۷ | ۹۹ |

کسی نماز کے بعد کہ ایک وقت نماز کا مقرر کر لے سو بار پڑھا کرے تو شر شیطان سے محفوظ رہے اور اگر سات سو بار پڑھے تو جائز مقصد حاصل ہو اور اگر اس اسم کا نقش اپنے پاس رکھے۔ جملہ آفات سے بچا رہے اور اگر زن حاملہ کے بروقت ولادت باندھے درد زہ موقوف ہو کر بہ آسانی بچہ ہوا اور وہ نقش یہ ہے۔۔۔۔۔!

۷۸۶

| ع | م | ا | ج |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۹ | ۶۸ | ۲۳ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۳ | ۶۶ |
| ۱۹ | ۴۱ | ۳۲ | ۲۲ |

یَاجَامِعُ بمعنی جمع کرنے والا مشترک۔ بابس۔ دارچینی۔ سرطان۔ ربخ۔ نوٹوش کلکائیل جب کسی عزیز و اقارب منتفرق ہو گئے ہوں۔ اس کو چاہیے کہ بوقت چاشت غسل کرے اور دو رکعت نماز حاجت بجا لائے پھر آسمان کی طرف منہ کر کے اس اسم کو بہ توجہ خاص دس بار پڑھے اور ایک ایک انگلی ہر بار بند کرتا جائے جب ہاتھ کی دس انگلیاں بند ہو جائیں پھر اپنا ہاتھ اپنے منہ پر پھیرے

انشاء اللہ بہ برکت اس اسم عزیز و اقارب منتفرق یکجا ہو جائیں گے۔ اور اگر اس نقش مکرم کا نقش لکھ کر اپنے پاس ہر وقت رکھے تو مسافر صحیح و سالم اپنے گھر واپس آوے نقش صفحہ ۸۹ پر دیکھو

یَا غَنِیُّ بمعنی بے پرواہ شترنگ خشک۔ قرنفل۔ جوز۔۔۔ تخم عرقوش۔ لو خابیل جو کوئی لالچ میں مبتلا ہو اس اسم کو اپنے ہر عضو پر پڑھ کر دم کرے پروردگار مرض لالچ دور کریگا اور ہر بلا سے بچائیگا اور جو کوئی شخص ہر روز ایک وقت مقررہ پر ستر بار پڑھے اس کے مال میں برکت ہوگی اور اگر اس اسم کو عقیق پر کندہ کرا کر پہنے تو کبھی تنگدست نہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۷ | ۳ | ۱۰۰۱ |
| ۲ | ۱۰۰۲ | ۴۸ | ۸ |
| ۹۹۹ | ۱ | ۹ | ۹۱ |
| ی | ن | غ | ۰ |

یَا مُغْنِیُّ بمعنی بے پروا کرنیوالا جمالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوتش۔ روبابیل جو کوئی اس اسم مبارکہ کو دس جمعہ تک برابر بلا ناغہ ورد کرے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ن | غ | م |
| ۹۹۹ | ۴۱ | ۹ | ۵۱ |
| ۴۲ | ۱۰۰۲ | ۴۰ | ۸ |
| ۴۹ | ۷ | ۴۳ | ۱۰۰۱ |

اور ناغہ نہ کرے اور ہر جمعہ کو ہزار بار پڑھے خلق سے بے پرواہ ہو اور اگر اس اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے دنیا کی حرص اس سے دور ہو۔ اس کا نقش صفحہ ۹۰ پر ہے۔

یا مُعطی: بمعنی عطا کرنے والا۔ جمالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش۔ ردیا بیل جو کوئی اس اسم کا ورد کرے خلق سے سوال کا ہرگز محتاج نہ ہو اور اگر اس اسم کا نقش اپنے پاس رکھے کواکب کی نحوست سے بچا رہے اور وہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ۱۳ | ۶ | م |
| ۷ | ۳۹ | ۷۱ | ۱۲ |
| ۴۲ | ۸ | ۱۱ | ۶۸ |
| ی | ۴۶ | ۴۱ | ط |

یا مانع: بمعنی باز رکھنے والا جمالی۔ گرم۔ آبی۔ اسد عطارد۔ مجبوش۔ ردیا بیل اگر زن و شوہر کے درمیان باہم لڑائی یا جدائی ہو گئی ہو اس اسم کو دس بار پڑھ کر سو رہے موافقت ہو اور اس کے نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے شکایت سرعت انزال جاتی رہے اور یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۵۲ | ۶۸ | ۲ |
| ۶۹ | ۱ | م | ۵۱ |
| ۴ | ع | ن | ۳۷ |
| ۴۹ | ۳۸ | ۳ | ۳۱ |

یَاضَارُّ بمعنی ضرر پہونچانے والا۔ جلالی گرم۔ گل ارغوان دلو۔ عطارد۔ انولوش لوزاییل۔ جس کو ایک حال اور ایک مقام میسر نہ ہو اس

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۲ |
| ۲۵۵ | ۲۴۳ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۴ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۵ | ۲۵۷ |

اسم پاک کی تلاوت سو بار رجعہ کی راتوں میں کرے حق تعالے اس کو اس مقام میں ثابت قدم رکھے گا اور وہ اہل قرب کے مرتبہ کو پہونچے گا۔ اور اگر نقش کو لکھ کر باندھے مرض ضیق النفس سے نجات پائے۔

یَانَافِعُ: بمعنی فائدہ پہنچانے والا۔ جمالی۔ میزان۔ قمر۔ دلبوتش۔ جولاییل۔ جو کوئی کشتی میں سوار ہو ہر روز اس اسم مبارک کو پڑھے کوئی

۷۸۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ف | ا | ن |
| ۴ | ۴۹ | ۷۱ | ۷۹ |
| ۵۲ | ۳ | ۷۸ | ۶۸ |
| ۷۷ | ۶۹ | ۵۱ | ۴ |

آفت نہ پہونچے گی اور اگر ہر کام کی ابتدا میں اکتالیس بار اس اسم کو پڑھے وہ کام حسب دلخواہ انجام پذیر ہو اور واسطے ترقی تجارت کے اس کا نقش اپنے پاس رکھے اور وہ یہ ہے۔

۲۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | و | ن | ۰ |
| ۴۹ | ۱ | ۱۹۹ | ۷ |
| ۲ | ۵۲ | ۴ | ۱۹۸ |
| ۵ | ۱۹۷ | ۳ | ۵۱ |

یَا نُوْرُ بمعنی روشن کرنیوالا جمالی۔ بہیران۔ قمر۔ وطبوش جولاسیل۔ جو کوئی شب جمعہ میں سات بار سورۂ نور کی تلاوت کرے اور ایکہزار ایکبار یا نور پڑھے اس کے دل میں نور پیدا ہوگا اور اگر صبح صادق کے وقت مداومت کرے دل اس کا روشن ہوگا اور اگر شب کوری کے عارضہ

۲۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | د | ا | ھ |
| ھ | ا | د | ی |
| د | ی | ھ | ا |
| ا | ھ | ی | د |

میں مبتلا ہے صحت پائے گا۔ یَا ھَادِیُ۔ بمعنی راہ دکھانیوالا گرم۔ صندل۔ سقبد۔ حمل۔ زہوش۔ دور پائیل۔ جو کوئی اپنا ہاتھ اٹھاوے اور منہ آسمان کی طرف کرے اور بہت پڑھے یہانتک کہ یاد نہ رہے اہل معرفت سے ہوگا۔ اور جس کا غلام یا جانور بھاگ گیا ہو۔ یا ھَادِیَ الْمُضِلِّیْنَ سو بار کہے انشاء اللہ واپس آجائے گا اور جب کوئی شخص سفر میں جائے اس اسم کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ راہ بھولے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ی | د | ب |
| ۸ | ۶ | ۴۹ | ۲۳ |
| ۳ | ۳۰ | ۱ | ۵۲ |
| ۵ | ۴۰ | ۳۲ | ۹ |

یَا بَدِیعُ بمعنی پیدا کرنے والا
مشترک۔ رطب۔ شکر۔ جوزا
مشتری۔ دنوش۔ جبرئیل۔
یَا بَاقِیُ بمعنی ہمیشہ رہنے والا
مشترک رطب۔ شکر۔ جوزا
مشتری۔ دنوش۔ جبرئیل خاصیت:۔ اگر کوئی شخص مبتلائے رنج وغم ہو
اور اس کا یہ الم محو نہ ہو رہا ہو
کوشش بسیار سے بھی کامیابی
کی کوئی صورت پیدا نہ ہو رہی
تو چاہیے کہ کچھ دنوں تک بعد
نماز عشاء ستر بار ان اسم ہائے
مبارکہ وظیفہ خوانی کرے اور ہر دو نقوش کو لکھ کر باندھے نذر ک
پروردگار عالم اپنے فضل وکرم سے پیدا کرے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ق | ا | ب |
| ۳۵ | ۳ | ۵۵ | ۲۰ |
| ۱۸ | ۶ | ۴۹ | ۴۰ |
| ۵۰ | ۴ | ۸ | ۵۱ |

یَا وَارِثُ: بمعنی سب کے بعد
رہنے والا۔ جمالی۔ رطب
کافور۔ جوزا۔ عطارد۔ یوتوش
دردبائیل۔ جو کوئی طلوع آفتاب کے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ث | ر | ا | و |
| و | ا | ر | ث |
| ر | ث | و | ا |
| ا | و | ث | ر |

وقت اس اسم کو سو بار پڑھا کرے تو اس کو کوئی رنج نہ پہونچے گا اور اس کے سارے کام حسب دلخواہ پورے ہونگے اور اس اسم کا نقش اپنے پاس رکھنے سے مشکلیں آسان ہوتی ہیں۔ نقش نمبر ۹۴

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | ی | ش | ر |
| ر | ش | ی | د |
| ی | د | ر | ش |
| ش | ر | د | ی |

یَا رَشِیْدُ: بمعنی راست تدبیر۔ جمالی۔ سرد گلاب۔ سنبلہ عطارد۔ رہتوش۔ اموائیل جس کسی کو اپنے کام کی تدبیر نہ معلوم ہو اس کو چاہیئے کہ اس اسم کو درمیان نماز مغرب و عشاء کے ہزار بار پڑھے جو کچھ اس کے حق میں ہوگا وہی ہوگا اور وہ بہتر ہوگا اگر اس پر مداومت کرے گا اس کے جملہ مہمات بے سعی سرانجام پائیں گے۔

یَا صَبُوْرُ یَا صَادِقُ: بمعنی جلدی نہ کرنے والا۔ سچا کرنے والا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۳ | ۱۹۸ | ص |
| ۸۷ | ۲۰۱ | ب | ۸ |
| ۴ | و | ۸۹ | ۹۹ |
| ر | ۸۸ | ۹ | ۱ |

جمالی۔ نر بیاسہ۔ میزان۔ شمس فلاتوش۔ اہجائیل۔ جس کسی شخص کو رنج یا مصیبت پیش آئے تینتیس بار اسم کو پڑھے انشاء اللہ مطمئن ہو

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ق | د | ا | ص |
| ۰ | ۹۱ | ۹۹ | ۵ |
| ۹۲ | ۳ | ۲ | ۹۸ |
| ۳ | ۹۷ | ۹۳ | ۲ |

جائے گا۔ بشرطیکہ پڑھتا رہے اور کوتاہی نہ کرے اور برائے زبان بندی دشمنان و خوشنودی حکام آدھی رات یا دوپہر کے وقت بذا وصبت کرے اور نقش اس کا حضرات زراعت کے لکھے مفید ہے۔ دونوں نقوش حسب ذیل ہیں ایک نقش صفحہ ۹۵ پر دوسرا ۹۶ پر

## باب ۳

## نقوش وادعیہ دربارہ تسخیر و دستِ غیب وادائیگی قرض و ترقی روزگار

### تسخیر

اب تک بعد ترتیب قواعد و ضوابط سب سے پہلے نقوش اسماء الٰہیہ سے اس مختصر رسالہ کو زینت دیگئی اگر نظر غور سے دیکھا جائے تو ان نقوش اور اسمائے مبارکہ کی وظیفہ خوانی کی موجودگی میں کسی اور وظیفہ و وظائف کی ضرورت باقی نہیں رہ جاتی لیکن طلب انسانی خواہ اس کے کیلئے کتنا ہی مواد کیوں نہ فراہم کردیا جائے ہمیشہ تشنہ تکمیل رہتی ہے

چنانچہ اسی خیال کے پیش نظر اس باب کی سرخی کے تحت اور اردو وظائف معہ نقوش کے ضمنی سرخیوں کے ساتھ تحریر کیے جاتے ہیں تاکہ شائقین کی خواہش کسی حد تک بخیال ان کے پوری ہو سکے۔ اس باب میں سب سے پہلے تسخیر نمبر۲ دست غیب نمبر۳ ادائیگی قرض اور نمبر۴ پر ترقی روزگار کا عنوان تحریر کیا گیا لہذا اسی صورت سے ساری باتیں آپ کو ضبط تحریر میں ملیں گی۔ دوسری گذارش یہ ہے کہ کسی حرام فعل کیلئے کسی نقش یا دعا کو کام میں نہ لائیں ورنہ کام بھی نہ ہوگا اور عاقبت بھی خراب ہو گی آئندہ اپنے فعل کے آپ خود مختار ہیں۔

## تسخیر لاثانی

عمل مندرجہ ذیل تسخیر کیلئے عاملین آزمودہ کار نے مجرب قرار دیا ہے اور ساتھ ہی اس کے محبت جائز کیلئے اجازت دیتے ہوئے ناجائز کیلئے منع بھی فرمایا ہے طریقہ اس کا یہ ہے کہ اوائل ماہ میں جب کہ چاند چڑھتا ہوا ہو بروز جمعرات بہ ساعت مشتری سات عدد خوشبودار پھول بہ طریقہ جائز حاصل کرے۔ گل تازہ ہو باسی نہ ہو۔ اب تنہائی میں دو رکعت نماز حاجت بجا لاوے پھر بخور رات کی روشنی میں جو موافق ہو ہر پھول پر سات سات بار

آیت مندرجہ ذیل بہ طریقہ پڑھ کر دم کرے پھر اس دم شدہ پھول
کو مطلوب کو سنگھا دے انشاء اللہ وہ مسخر ہو جائے گا۔
بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط وَلَقَدۡ فَتَنَّا سُلَيۡمٰنَ وَاَلۡقَيۡنَا عَلٰى
كُرۡسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ اور ساتھ ہی یہ کہے اور فلاں کی
جگہ اپنا نام و مطلوب کا نام اور بن فلان کی جگہ اپنی ماں اور
مطلوب کی ماں کا نام اس طرح لیوے اَحَبَّ فلاں بن فلاں
عَلَى الحُبِّ فلاں بن فلاں۔

## حُب کا بے نظیر عمل

یہ حب کے متعلق بہت بے نظیر
عمل ہے اگر ضابطہ کار کی پابندی
کرتے ہوئے اصولی طور سے کیا جائے تو بھی خطا نہیں کرتا مگر
ساتھ اس کے یہ بھی جاننا چاہیے کہ مقصد جائز ہو اگر ناجائز معاملہ
میں مدد لی گئی تو بغیر نقصان اٹھائے عامل رہ نہیں سکتا۔ اب
یہ معاملہ کی مرضی پر ہے چاہے معمولی سزا دے کہ چھوڑ دے
یا سخت ترین مجرم قرار دیں۔ طریقہ عمل یہ ہے کہ عروج ماہ میں
ہفتہ کی شب میں تھوڑی شرینی لے کر ایکسو اکتالیس ۱۴۱ بار
یہ آیت مع درود شریف کے پڑھ کر اس پر دم کرے اور محبوب
کو کھلا دے بیقرار ہو کر محبت میں دوڑا چلا آئے گا۔ دوسرا طریقہ

یہ ہے کہ سنیچر کا دن گذرنے کے بعد شب میں شیرینی لا دے اور اس کو اپنی داہنی بغل میں رکھ کر سو رہے اتوار کی صبح کو بعد نماز فجر اس شیرینی پر ۱۱ بار معہ درود پڑھ کر اس آیت کو دم کرے اور محبوب کو کھلا دے محبت میں بیقرار ہوگا۔ وہ یہ ہے۔ سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ؕ

## تسخیر کا عمل

اگر منظور خاطر ہے کہ افسران و عمال حکومت بہ نظر مہربانی پیش آئیں یا کسی بد مزاج حاکم کی سختی سے پریشان ہو تو اس کو چاہیئے کہ دو رکعت نماز حاجت بر وقت ضرورت بجا لاوے بعدہٗ اکیس ۲۱ بار سورہ الم ترکیف پڑھ کر ہتھیلیوں پر دم کرے اور دونوں ہاتھ اپنے چہرہ بازو پشت اور شکم پر پھیر کر حاکم متعلقہ کے پاس جاوے انشاء اللہ مہربانی سے پیش آوے گا۔

## نادِ علی صغیر کا عمل

تسخیر مخلوق کے لیئے عمل نادِ علی صغیر بہترین عمل ہے اس کی برکت سے دنیا کے ہر جائز کام میں خاطر خواہ کامیابی حاصل ہوتی ہے طریقہ اس کا یہ ہے کہ بعد نماز عشاء ضرورت جائزہ کو مدنظر رکھتے ہوئے بلا ناغہ بہ صدق دل چودہ بار معہ درود شریف

پنجتن پاک کی نیاز کا تصور کرکے بعد پورا ہونے کام بہ نیاز دلائی جائے گی چالیس روز تک ایک زانو بیٹھ کر پڑھے انشاء اللہ کام پورا ہوگا۔ اور جب مطلب حاصل ہو جائے تو اس نذر کو بجالاوے

اور ناد علی صغیر یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط نَادِ عَلِیًّا مَظۡھَرُ الۡعَجَائِبِ ہ تَجِدۡہُ عَوۡنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ ہ کُلُّ ھَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنۡجَلِیۡ بِنُبُوَّتِکَ ہ یَا مُحَمَّدُ بِوَلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ اَدۡرِکۡنِیۡ،

## عمل و نقش بیس ۲۰

یہ نقش بیس معہ عمل سپرد قلم کیا جا رہا ہے تاکہ ہر ضرورت مند اپنی جائز ضرورت کے حاصل کرتے ہیں اس نقش سے مدد لے سکے یہ نقش اگر باضابطہ تحریر کیا گیا تو تسخیر امراء و حکام۔ محبوب اور فتوحات کے لیے نبر بہدف ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ پہلے اس نقش کی زکوٰۃ ادا کرے اور وہ اس طرح سے کہ عروج ماہ میں، پہلے پنجشنبہ کو روزہ رکھے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

اول و آخر سو۔ سو مرتبہ درود اور درمیان میں گیارہ مرتبہ یا بُدوح

پڑھے بعد اختتام اکتالیس نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے پہلے روز کے بعد اب روزانہ ایکہزار پانچ سو نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے پہلے روز کے بعد اب روزانہ ایکہزار پانچ سو نقش یا بُدّوح کی وظیفہ خوانی میں لکھے اور آٹے میں گولیاں بنا کر نذر دریا کرے اس طرح ایک لاکھ پچیس ہزار کی تعداد متواتر ی دنوں میں پوری کرے گا تو عامل اس نقش کا ہو جائے گا۔ پھر جس کام کے واسطے یہ نقش لکھے گا کامیابی ہوگی لیکن یہ یاد رہے کہ یہ عمل جلالی ہے اگر ذرا سی بھی لغزش کی رجعت میں مبتلا ہو گا۔ لہذا پورے قواعد عمل خوانی سے واقف ہونا ضروری ہے لہذا عامل بڑی کتابوں سے مدد لے۔

**روحانی کاجل**

چاہیئے کہ سب سے پہلے پاک سرسوں کے تیل کا باوضو ہو کر کاجل پاڑے۔ چراغ جلانے وقت اور جب تک کہ چراغ جلتا رہے کسی نجس آدمی کا سایہ اس پر نہ پڑنا چاہیئے۔ جب اس صورت سے کاجل حاصل کرلے تو دو رکعت نماز حاجت معہ ایکہزار درود شریف کے بجالا دے اس کے بعد آیات خمسہ ایکسو پانچ بار اور

پھر سورہ الحمد اکیس بار پڑھ کر کاجل پر دم کرے آنکھوں میں لگا کر حاکم کے پاس جاوے۔ مہربان ہوگا انشاءاللہ تعالیٰ۔

**وظیفہ گرانقدر** عاملین کا متفقہ فرمان ہے کہ اگر انسان کسی اور کیسی ہی ہیں مشکل میں کبھی نہ مبتلا ہو

عمل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا مولا اور کنی کا بہت تجربہ ہے چاہیئے کہ سب سے پہلے زکوٰۃ عمل ادا کرے کہ چالیس روز میں حسب قاعدہ عمل خوانی سوا لاکھ کی تعداد پوری کرے اس کے بعد جب مشکل کام کے لئے ۲۱ بار پڑھے گا۔ پورا ہوگا۔ کمرۂ عدالت میں پانچ بار پڑھ کر داخل ہو گا انصاف سے بہرہ مند ہوگا۔

**عمل ہدہد** انوار یا منگل کے ایک ہد ہد (نر) جوان لے کر ذبح کرے اور اس کی زبان حاصل کرے جب زبان مل جائے تو اس پر اکیس مرتبہ کلمات ذیل، پڑھ کر دم کرے پھر اس کو گوشت کے ساتھ پکائے جب پک جائے تو اپنے پاس رکھ لے اب جس کو وہ زبان کھلا دی جائے گی وہ مسخر ہو جائے گا اور وہ کلمات یہ ہیں۔ ھمد غوس۔ دی قوس۔ مسمعوس۔ محکوس بہ طلب فلاں بن فلاں۔ علیٰ

عب فلاں بن فلاں۔

## عمل ممتاز

یہ عمل محبوب احکام حتٰی کہ عامۃ الناس کی تسخیر کے لیے ممتاز حیثیت کا مالک ہے بہت آزمودہ اور قطعی بے ضرر ہے۔ اس کی مدد سے آپ ہر شخص یعنی شعلہ مزاج محبوب۔ بدمزاج حکام، بدترین دشمن خطرناک حاسد کو اپنا سکتے ہیں۔ ترکیب اس کی یہ ہے کہ عزج ماہ میں بروز چہار شنبہ روزہ رکھیں۔ شام کو افطار کریں بعد انفراغ آب و طعام و نماز عشاء پاک و صاف دوسرے کپڑے پہنیں یعنی اس کپڑے کو آپ اتار دیں جس کو آپ پہنے ہوئے ہوں چاہے وہ پاک ہی کیوں نہ ہوں۔ اب آپ خوشبو لگائیں یہ عمل آپ کسی نیک ستارے کی ساعت میں کریں اور اس ستارے کے مزاج کے موافق بخور جلائیں اور اپنے جسم کو عطر سے معطر کریں۔ پھر اس کے بعد نیتِ روزہ کر کے سو جائیں۔ اب دوسرے دن یعنی بروز پنجشنبہ بحالتِ صوم بیدار ہوں اور نماز فجر ادا کریں اور بعد ادائیگی نماز بخورات سلگا کر گیارہ سو اکیس مرتبہ یہ عمل پڑھیں اور پانچ جمعرات کے دن تک اسی صورت سے وظیفہ خوانی

کریں اور وہ یہ ہیں :- یاجبرائیل ۔ یاوردائیل یارفتمائیل یاتنکفیل سخرنی قلوب مخلوقات جمیع بنی آدم وبنات حوا حاضرین بخاتب اُحضرونی والمُسخرۃ بامعشر الجن والانس بحق یا بُدوح یاذا الجلال والاکرام برحمتک یاارحم الراحمین بحق کھٰیٰعٓصٓ ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ ۔

دوران چلہ چالیس روز متواتر بہ پابندی وقت وجگہ گناہوں سے بچے ۔ جھوٹ سے پرہیز کرے ۔ ترک جلالی وجمالی دونوں کرے ۔ ہر نماز پابندی سے ادا کرے چلہ پورا ہونے کے بعد پانچ جمعراتوں میں جیسا کہ لکھا گیا عمل کرے اس کے بعد پرہیز کی ضرورت نہیں اس کے بعد جس شخص کو مسخر کرنا ہے اس عمل کو ۱۱ بار پڑھے شخص مذکور کا نام لکھے اور کسی بھاری پتھر کے نیچے دبائے وہ حاضر ہوگا ۔ غائب کی حاضری کے لئے بھی یہ عمل کر سکتا ہے یہ دعا کھانے کی چیز پر دم کرکے اگر کسی کو کھلائی جائے گی تو وہ بھی فرمانبردار ہوگا ۔

**دستِ غیب** دستِ غیب کا یہ عمل کتابوں میں نظر سے گذرا تعریف بے حد دیکھی اس لئے پسرد کتاب ہذا کر رہا ہوں خود عمل کرنے کا اتفاق نہیں ہوا

لکھا ہے کہ اگر دستِ غیب کی تمنا ہے تو یہ وظیفہ زبانی اچھی طرح یاد کرلے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ اَنْتَ فِيْ ذَاتِ الْهُوَ۔ تاکہ بروقت خواندن رکاوٹ یا تکلیف ادائیگی الفاظ نہ ہو۔ اس عمل میں اس بات کو کبھی نہ بھولے کہ ذراسی لغزش کثیر نقصان کا باعث ہوگی۔ جاننا چاہیے کہ جس مہینے میں چاند، برج ثور، اسد، عقرب۔ دلو میں ہو تو ساتویں رات کو بوقت ۸ بجے باوضو پاک و طاہر بستر پر اس طرح لیٹ جائے کہ چاند بالکل نظر کے سامنے ہو کہ آدھے چاند کے درمیانی حصہ کو بغیر پلک جھپکائے ہوئے یک سو دیکھتا رہے اور وظیفہ مندرجہ بالا کا ورد کرتا رہے اور یہ عمل ایک گھنٹہ تک جاری رکھے۔ آٹھویں شب کو بھی یہی عمل کرے لیکن اب وقت کی قید نہیں ہے۔ لیکن تنہائی اور سکون کی شرط ہے۔ چاند کی ۲۱ تاریخ تک بلا ناغہ ہر روز یہ عمل کرتا رہے پھر چاند کی ۲۲ تاریخ سے رات کا عمل چھوڑ کر طلوع و غروب آفتاب (صبح و شام) سورج سے نصف گھنٹہ نظر لڑا کر یہی وظیفہ پڑھتا رہے۔ دوسرے مہینہ میں جب نئے چاند کی ساتویں تاریخ آئے تو سورج کو دیکھنا ترک کردے۔ اور پھر چاند سے

نظریں لڑا کر ایک گھنٹہ تک یہی عمل کرتا رہے۔

تیسرے مہینے ایک شفاف شکل آسمان سے اترتی ہوئی نظر آئے گی چند روز بعد ایک خوبصورت نوجوان عمدہ پوشاک میں آسمان سے اتر کر آپ کے سامنے آ جائے گا اس سے ڈریں نہیں بلکہ سلام کا جواب دے کر اس سے دوستی کا اقرار کریں اور اپنی جائز ضرورت کے مطابق ایک رقم مقرر کر کے اس جوان فلکی سے جو ایک موکل ہے اقرار اس رقم کے ملنے کے بابت لیں وہ موکل اقرار کر کے غائب ہو جائے گا اور رقم مقررہ روزانہ عامل کو اس کے تکیے کے نیچے سے ملا کرے گی۔ لیکن عامل کو چاہیے کہ اپنے جائز خرچ سے زیادہ رقم مقرر نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

دوران وظیفہ خوانی نجس اشیاء اور افعال سے حرام سے قطعی طور پر اپنے کو محفوظ رکھیں نیز گائے کا گوشت، لہسن، پیاز، سرکہ، انڈا، مچھلی اور اپنی اقسام کی دوسری چیزیں جو پرہیز جمالی و جلالی میں آتی ہے دوران عمل خوانی ترک کر دیں اگر دوران عمل خوانی ایسا موسم آ جائے کہ چند لمحوں کے لئے سورج یا چاند پر ابر آ جاوے تو تھوڑی دیر انتظار کریں لیکن

نظریں تصوراتی چاند یا سورج پر جمائے رہیں اور یہ خیال تقویت پکڑتا ہے کہ ان کی نظریں ابر میں سوراخ کر کے چاند یا سورج کو دیکھ رہی ہیں۔ خیالات پاک و پاکیزہ رکھیں، ذہن دوسری طرف متوجہ نہ ہو۔

## عمل دست غیب معہ نقش

یہ عمل برائے دست غیب معہ نقش ذیل زینت رسالہ ہذا کیا جا رہا ہے اولاً اس کی زکوٰۃ چالیس روز تک بلاناغہ بہ پابندی وقت ادا کرنی ہوگی دوران ادائیگی زکوٰۃ ہمہ اقسام کا پرہیز کرنا ہوگا۔ بروقت تحریر نقش یکسوئی خیال روشنی ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | تعداد ادر قم ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

رات، با وضو ہونا۔ تنہائی حتیٰ کہ نجس اور گندے آدمیوں سے ملاقات تک ترک کرنی ہوگی۔ ان سب پابندیوں کے ساتھ جنذی جمعرات کو سورج نکلنے سے پہلے تعویذ مذکورہ کو لکھ کر اپنی ٹوپی یا پگڑی میں چھپالے اور دوسرے دن اسی وقت پر دوسرا تعویذ لکھ کر مثل تعویذ اول کے سر میں رکھے اور پرانے تعویذ کی گولی بنا کر نذر آب رواں کرے اور یہ عمل اسی طرح چالیس روز تک

کرے کہ روزانہ نیا تعویذ لکھ کر سر میں اسی سے چھپا کر رکھے اور پرانے تعویذ کی گولی بنا کر نذر آب رواں کرے۔ اکتالیسویں روز سے کچھ رقم ملنی شروع ہو جائے گی۔ رقم موصولہ کو ناجائز و حرام کاموں میں صرف نہ کرے ورنہ محنت بیکار جائے گی۔

دیگر | برائے دستِ غیب چاہیئے کہ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے اور خرمہ و کشمش پر نذر آنحضرتؐ دلا کر افطار کرے اور بعد مغربین ایکسو اکیس (۱۲۱) مرتبہ بہ رجوع قلب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے بعدہٗ نماز عشاء پڑھے اور پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اتنی تعداد میں پڑھے کہ نیند اس پر مسلط ہو جائے اور پھر دوسرے روز بعد نماز فجر ۷۸۶ بار مع درود شریف بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے بعدہٗ تعویذ ذیل کہ اسی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا ہے پاک اور کورے کاغذ پر پاک روشنائی سے بخورات کی روشنی میں لکھ کر بعد کو منے موم جامہ اپنے بازو پہ باندھ پھر دوسرے روز بھی عمل کرے۔ کہ عمل پورا ہو گیا۔ اب اس کے بعد اس تعویذ کو باندھ کر جس شخص کے پاس جائے گا وہ اس کی عزت دلسے و درمے ہر طرح سے کرے گا۔ اللہ تعالےٰ وسعت رزق میں غیب سے سامان پیدا کرے گا۔ یہ راز کسی پر ظاہر نہ کرے۔

ب س م ا ل ل ا ہ ا ل ر ح م ا ن ا ل ر ح ی م

## نقش نادر ونایاب

یہ نقش نادر ونایاب جس کی خواہش اس کے فوائد سے باخبر ہونے والوں کو بہت زیادہ تھی پیش کیا جارہا ہے ترقی روزگار۔ فلاح دین ودنیا۔ طلب اولاد ترقی رزق کامیابی مقاصد جائز غرض کہ ہر ضرورت میں کام آتا ہے لیکن سب سے پہلے عامل کو اس نقش کی زکوٰۃ ادا کرنی




چاہیے طریقہ ادائیگی زکوٰۃ یہ ہے کہ روزانہ پانچسو نقش زعفران سے لکھ کر دریا میں ڈالے اور یہ عمل پابندی وقت کے ساتھ ایکسو بیس دن یعنی مسلسل چار ماہ تک کرتا رہے بعد ختم میعاد مذکورہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی اس کے بعد جس مطلب کیلئے لکھے گا انشاء اللہ پورا ہو گا۔ دوران ادائیگی زکوٰۃ مجامعت جائز تک سے پرہیز کرتا ہو گا بقیہ عملہ پرہیز جلالی اور جمالی کا پابند ہو گا ہر وقت بخور بر نقش تنہائی لازمی ہو گی اور نقش ساعت ساعد میں شروع کیا جائے گا۔ یک زانو بیٹھ کر لکھا جائے گا ہر وقت بخور بر زبان پر درود شریف جاری رہے گا بخورات روشن رہیں گے۔

## وسعتِ رزق

پنجاب کے ایک قادری بزرگ سے وسعت رزق کا یہ نادر و نایاب عمل، حاصل ہوا ہے۔ لکھتے ہیں کہ اس عمل آزمائش بے شمار لوگوں نے کی ہے اور وہ بحکم خداوند تعالیٰ سے کامیاب ہوئے ہیں چاہیے کہ ہر نماز کے بعد ایک سو بیس بار اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں پڑھے۔

" اللہ میرے دم دچہ محمد میرے کم دچہ
اللہ کرم کرے گا ایک گھڑی دے دم دچ

## برکتِ رزق

عاملین آزمودہ کار و شائقین عملیات تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی کے رزق میں تنگی پیدا ہو گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ بعد نماز ظہر روزانہ بلاناغہ سورہ مریم کی تلاوت کرے انشاء اللہ تنگی دور ہو جائے گی اور رزق میں برکت ہو گی۔

## دوریِ افلاس

بروز چہار شنبہ قبل طلوع آفتاب انار کے تازہ سات... پھول حاصل کرے اور ہر پھول پر سات سات بار سورہ اِنَّآ اَنْزَلْنَا پڑھ کر دم کرے پھر ان پھولوں کو نذر دریا کر دے اور یہ احتیاط رکھے

کہ واپسی میں پھر پیچھے پلٹ کر نہ دیکھے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔ اللہ یہ عمل سات دن تک بجا لاوے۔ رزاق عالم غیب سے سامان رزق پیدا کر دے گا اور افلاس سے نجات ملے گی۔

**غیب سے رزق** غیب سے رزق کا سامان بہم پہنچنے کے لئے چاہیے کہ نوچندی جمعرات کو نماز عصر کے بعد تین عدد پھول چنبیلی کے توڑے اور ہر پھول پر وَجَبَلَ لَهَا مِلَاً تَاشِنِی سات سو مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پھول کسی پرانی قبر میں ڈال دے۔ اکیس دن یہ عمل کرے رزق غیب سے ملے گا۔

**عمل قرآنی اور وسعت رزق** عاملین آزمودہ کار تجربہ کرتے ہیں کہ نماز پنجگانہ کی سنتوں میں جو بہ صدق دل . . اطمینانی صورت میں عجلت کو کام میں نہ لاتے ہوئے حسب ذیل سورہ تلاوت کیا کرے گا۔ اس کے لیے اللہ تعالےٰ رزق کا دروازہ کشادہ کر دے گا۔ اور وہ سورتیں یہ ہیں۔

فجر کی پہلی رکعت (سنتوں) میں قُلْ یَا اَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ اور دوسری میں قُلْ هُوَ اللّٰهُ فرض کے پہلے ظہر کی چار سنتوں میں پہلی اور دوسری میں قل

شب ترتیب۔ فرض کے بعد دو سنتوں میں قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ۔

**دافعِ افلاس** بزرگان نقشبندیہ کا یہ عمل جو افلاس کے دور کرنے میں تیر بہ ہدف ثابت ہوا ہے ضبط تحریر میں لایا جا رہا ہے۔ اس خاندان کے بزرگوں سے منقول ہے عمل ذیل کی لاتعداد صورت میں وظیفہ خوانی سے اکثر پریشانِ حال بندگانِ خدا کا افلاس دور ہوا ہے اور انہیں فارغ البالی نصیب ہوئی ہے اس وظیفہ خوانی میں نہ تو جگہ کی قید ہے اور نہ وقت کی بندش البتہ باوضو رہنے کی شرط ضرور ہے سوتے جاگتے۔ اٹھتے بیٹھتے۔ چلتے پھرتے آپ اس کا ورد کر سکتے ہیں اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں اسمائے حسنیٰ کی وظیفہ خوانی جس کی کوئی تعداد مقرر نہیں ہے اور وہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا كَافِيُ يَا غَنِيُّ يَا رَزَّاقُ يَا فَتَّاحُ۔

**کشادگی رزق** جو کوئی رزق کی تنگی سے پریشان اور اس کی تمام دنیاوی تدبیریں بیکار محض

ہو کر رہ گئی ہوں اور ساتھ ہی اس کے حاجت مند تارک نماز بھی ہو تو سب سے پہلے اس کو چاہیے کہ وہ نماز کا پابند ہو اس لیے کہ اگر نمازی خلوصِ نیت سے عبادت الٰہی بجا لا رہا ہے تو آپ یقین کیجیے کہ ایسے نمازی کی روزی تنگ نہ ہو گی۔ بہر حال بعد نماز مغرب دونوں سنتوں میں قُلْ یَا اَیُّہَا الْکٰفِرُوْنَ اور قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اور فرض عشاء کے بعد دونوں سنتوں میں قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ کی وظیفہ خوانی اس کے رزق کو... کشادہ کر دے گی۔

**ترقیٔ رزق** خاندانِ رزاقیہ کے بزرگوں سے منقول ہے کہ بعد نماز فجر حسب ذیل اسمائے حسنیٰ کا بہ تعداد ذیل ورد کرنے ورد کرنے والا بحکم خدا کبھی ننگا بھوکا نہیں رہ سکتا۔ بہت سے بندگان خدا مستفیض ہوئے ہیں۔

یَا رَزَّاقُ ... ایکسو مرتبہ معہ درود شریف ... سنت فجر کے بعد

یَا غَفَّارُ ... ایکسو مرتبہ معہ درود شریف... فرض فجر کے بعد

یَا عَزِیْزُ ... تین سو مرتبہ معہ درود شریف " "

سورہ فجر ... ایک مرتبہ معہ ۵ بار اول و آخر درود شریف بعد نماز فجر

## ردِّ افلاس

عاملین با عمل رقمطراز ہیں کہ اگر کوئی شخص مبتلا افلاس ہے تو اس کو چاہیئے کہ وہ بلاناغہ رات کو سوتے وقت آیت الکرسی اور سورۂ بقر کی آخری آیات کی تلاوت کیا کرے گا تو چند روز میں اس کا افلاس دور ہو جائے گا مجرب ہے۔

## فراخیٔ رزق

اگر رزق تنگ ہو گیا ہو اور ساری دنیاوی سبیل بیکار ہو گئی ہوں تو وظیفہ ذیل مشغل راہ بنا انشاء اللہ رزق میں کشادگی ہوگی۔ پابندی نماز کی کرنی ہو چاہیئے کہ بعد ہر نماز کے اولاً گیارہ بار درود شریف پڑھے گیارہ بار درود شریف پڑھے بعدہٗ گیارہ بار اسماء مبارکہ ذ اور اس کے بعد پھر گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

المحیط الرّب الشہید الحسیب الفعال الخالق البارئ المقتدر ہما۔

## دافع تنگدستی

(۱) روزانہ بعد نماز فجر پر معہ درود شریف دس بار سورۂ مزمل شریف پڑھنے سے تنگ دستی دور ہو جاتی ہے اور پروردگار عالم

کے دروازے کھول دیتا ہے۔

(۲) بعد نماز عشاء روزانہ گیارہ سو مرتبہ یَا مُغْنِی پڑھنے سے چند روز کے بعد مفلسی دور ہو جاتی ہے۔

**ختم شریف** سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے سب سے بڑے پیشوا اور حضرت مجدد الف ثانی کے پیرو مرشد حضرت خواجہ باقی باللہ نقشبندی اویسی دہلوی کا ختم شریف ترقی رزق کے لئے تیر بہدف ہے علاوہ ازیں اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ بہت سی آفتوں اور پریشانیوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ بعد نماز مغرب کے ایکسو مرتبہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا بَاقِیُ اَنْتَ الْبَاقِیْ

اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔

**ترقی روزگار** جو کوئی عروج ماہ کے پہلے پنجشنبہ میں کہ دن اس کا متعلق بہ مشتری ہے ساعت مشتری میں کہ یہ ستارہ سعد اکبر ہے دو رکعت نماز حاجت بجا لا کر چھ سو پاک کورے کاغذ کے ٹکڑوں پر پاک اور تازہ روشنائی سے بہ یک زانو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ اس کے کاروبار اور عزت و حرمت میں ترقی ہو گی۔

## حصول روزگار

اگر کوئی شخص حصولِ روزگار میں، سرگرداں ہو اور اس کے تمام دنیاوی ذرائع بیکار ہو چکے ہوں یا اگر سلسلۂ کاروبار تو ہے لیکن نہ ہونے کے برابر ہے اور حاسدین درپے آزار مالی بھی ہیں تو اس کو چاہئے کہ عروج ماہ میں ہفتہ کے دن روزہ رکھے اور شب یکشنبہ میں بالکل خالی مکان میں آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر ننگے سر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور درمیان میں ایک ہزار بار یا وَهَّابُ یا وَهَّابُ ، پڑھے اور یہ عمل، سات روز تک برابر کرتا رہے۔ انشاء اللہ انہیں ایام میں اللہ کے حکم سے روزگار مل جائے گا یا موجودہ کاروبار میں ترقی ہو گی مجرب ہے اور عاملین کا بارہا کا آزمودہ ہے۔

## زیادتی رزق

اگر کسی کا رزق اور بظاہر حصول رزق کا ذریعہ بھی تنگ ہو گیا ہو تو اس کو رحمت خداوندی سے مایوس نہ ہونا چاہئے اس کو اس یقین کے ساتھ کہ یاد الہٰی میں اس سے کچھ غفلت ضرور ہوئی ہے مزید سعی عبادت میں کرنی چاہئے اولاً تو حالات اسی سے درست ہو جائیں گے ورنہ تو چندی جمعرات کو روزہ رکھے اور اس روزہ کو پانی

سے افطار کرے۔ نماز عشاء قدرے تاخیر سے پڑھ کر علیحدہ کمرہ یا کوٹھڑی میں باوضو گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور تین سو تیرہ مرتبہ سورہ فلق کی تلاوت کرے پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد بارگاہ رب العزت میں سربسجود ہوکر ترقی رزق، کی دعا مانگے۔ تین رات یہی عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ رزق میں برکت عطا فرمادے گا۔ اس کے بعد اس مبارکہ کی زیادہ سے زیادہ تلاوت کیا کرے بغیر عذر جائز کے کبھی ناغہ نہ کرے۔

## ادائیگی قرض

بزرگانِ قوم و شائقین عملیات معہ عاملین کے اس عمل سے . . . .

متفق الرائے ہیں کہ ادائے قرض کے لئے یَا وَھَّابُ سے بہتر کوئی وظیفہ نہیں۔ کوئی شخص کیسا ہی کیوں نہ مقروض ہو ادائیگی کی راہیں مسدود ہوگئی ہوں تو اس کو چاہیئے کہ بعد نماز فجر سربسجدہ پانچ پانچ بار اوّل و آخر درود شریف اور درمیان میں ستّر مرتبہ اس اسم پاک کو پڑھے اور پھر ادائیگی قرض کی دعا اللہ سے مانگے۔ چند روز وظیفہ خوانی کرے انشاء اللہ قرض سے نجات مل جائے گی۔

## نقش بابتہ ترقی دوکان

نقش مندرجہ ہذا ایسے دوکان داروں کے لئے مفید ہے

جن کی دوکان پر با تو ... سرے سے گاہک آتے ہی نہیں اور آتے بھی ہیں تو بہت کم اور وہ صرف مول بھاؤ کر کے چلے جاتے ہیں یا اگر خریداری ہوتی ہے تو وہ کم۔ جب ایسی صورت ہو تو سب سے پہلے اسباب پر غور کرنا چاہیئے۔ اگر تجارتی خامی نہیں ہے تو نقش ہذا کو پاک کاغذ پر لکھ کر اندرون دوکان سامنے کے رخ پر چسپاں کر دے تاکہ ہر آنے جانے والے اور خصوصاً ہر خریدار کی نظر بھرپور نقش پر پڑے انشاء اللہ بہت جلد خیر و برکت کے آثار دکھائی دیں گے اور دکان پر خریداروں کا ہجوم ہو گا۔ اور بکری بہت زیادہ بڑھ جائے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۷ | ۷۴ | ۶۰ | ۷۴ |
| ۶۲ | ۷۳ | ۶۸ | ۶۳ |
| ۷۲ | ۶۲ | ۶۶ | ۶۹ |
| ۶۵ | ۷۰ | ۶۱ | ۶۳ |

## بے نظیر وظیفہ

اگر عزت و آبرو خطرے میں ہے۔ سخت پریشانیاں لاحق ہیں دشمن۔ گھات میں ہے۔ گلو خلاصی ممکن نہیں۔ عزیز و۔۔ اقارب دوست

حباب سیٹ نے ساتھ چھوڑ دیا تو حسب ذیل عمل ساری باتوں
کا جو باعثِ تکلیف ہیں مداوا کرے گا اور یہ عمل سورہ یٰسین
شریف کا ہے۔ چاہیئے کہ:
رورخ ماہ میں بروز پنجشنبہ دن گذار کر رات کو بارہ بجے
زیر آسمان درود شریف کی۔۔ وظیفہ خوانی جس کی کوئی تعداد
مقرر نہیں ہے کرتے ہوئے غسل کرے اور پھر پاک و پاکیزہ
کپڑے پہنے موافق بخورات کو روشن کرے اور اپنے کو خوشبو سے
معطر کرے باوضو دو رکعت نمازِ حاجت بجا لاوے بعدہٗ ما
یٰسین شریف کی تلاوت کرے۔ ہر مبین پر ایک مرتبہ سورہ
۔۔۔ مزمل شریف اور سات مرتبہ الم ترکیف تا حصول
مقصد پڑھتا رہے اول و آخر درود شریف کا پڑھنا ضروری
جن کی تعداد پانچ۔ پانچ بار ہے۔ یہ یقین رکھے کہ کیسی ہی
سخت ترین مشکل ہو گی انشاءاللہ حل ہو گی۔ یہ یاد رہے
کہ بعد گلو خلاصی نذر سرکار دو عالم دلا کر معصوم لیکن پاک
صاف بچوں کو کھلا دے۔

## باب

# دربارہ امراض اور اس کا علاجِ روحانی

**تپ ولرزہ** ہمہ اقسام کے تپ ولرزہ کے لیے حسب ذیل اسماء بروز سنیچر ساعتِ زحل میں لکھے اور اپنے ایا بیں پیر میں باندھ لے دوسرے روز اوّل ساعت زحل میں پیر سے کھول کر تین مرتبہ اس پہ جوتہ مارے اور پھر پیر میں باندھ لے تین روز متواتر یہ عمل کرے۔ شفا یاب ہوگا اور وہ نام یہ ہیں۔

**شداد ملعون نمرود ملعون فرعون ملعون**

ایضاً: تپ ولرزہ کے لیے حسب ذیل تعویذ مجرب ہے لکھ کر مریض کے داہنے بازو پر شرط اعتقاد باندھے بعد صحت پانچ چھٹانک چاول کی کھیر پکائے اور پانچ مٹی کے کورے برتنوں میں جو پہلے سے پاک کر لیے گئے ہوں نکال کر سرد کر لیے گئے ہوں ان پانچوں برتنوں کی کھیر اور ایک گلاس

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۳ | ۸ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| نام مریض | | |
| ۲ | ۷ | ۶ |

پاک پانی پر پنجتن پاک کی نذر دلائے اور اس نذر شدہ کھیر کو پاک وصاف چھوٹے بچوں کو کھلادے جس روز یہ نذر دلوائے خود شکرانے کا روزہ رکھے اور ایک پیالہ کھیر جس پر آنحضرتؐ کی نذر دلائی ہے اسی سے خود روزہ افطار کرے اور حسب مقدرت اسی روز کچھ خیرات بھی کرے کہ صدقہ زکوٰۃ بدن ہے۔ اور صاحب صدقہ کی حفاظت کرتا ہے بعدہ تعویذ کو دفن کردے

**دردِ نیم سر** اگر کسی کو درد نیم سر یعنی آدھے سر کے درد کی شکایت ہے تو چاہیئے کہ آیہ مندرجہ ذیل کو بوقت بعد نماز فجر قبلہ رو بیٹھ کر لکھے اور مریض کے سر پر باندھے انشاء اللہ شفا ہوگی چنانچہ بعد حصول شفا ایک چھٹانک مصری پر نذر جناب رسول اکرمؐ دلاکر اس پر پرہیزگار اور نمازی آدمیوں کو کھلادے آیہ مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۞ لَا یَرَوْنَ فِیْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِیْرًا۔

تعویذ لکھنے کے بعد درود شریف اوّل و آخر معہ اسی آیت کے سات مرتبہ پڑھ کر سر کے مقام پر درد پر برائے صحت دم کر دے۔

جس مقام پر درد یا ورم ہو اس سے شفا پاتا ہے
درد اور ورم کے لیئے معہ درود پاک کے پانچ بار نادِ علی پڑھ کر دم کرے تخفیف ہو گی اور چند بار ایسا کرنے سے انشاء اللہ شکایت جاتی رہے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| عہ | و | ۳ | ھا |
| ط | ط | ط | ط |
| غفور | غفور | غفور | یا |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |

**درد ناف:۔** درد ناف، پرانا ہو یا نیا نقش معظم مندرجہ ہذا بہتر ہے طریقہ پر شفا کا اثر رکھتا ہے۔ چاہیئے کہ۔ ۔ ۔

بہ وقت ضرورت اوّل دو رکعت نماز حاجت بہ رجوع قلب بجا لا دے اور بغیر وضو توڑے ہوئے بخورات موافق مزاج ستارہ وقت سلگا کر اس نقش کو لکھے اور بالائے ناف مریض کے باندھ دے انشاء اللہ شفا ہو گی۔ بعد شفا نذر پنجتن پاک کی شیرینی پر دلا دے اور چھوٹے بچوں میں تقسیم کر دے۔ تعویذ کو نذر دریا کر دے۔

**کالی کھانسی:۔** کالی کھانسی کے مریض کو حسب ذیل آیہ مبارکہ لکھے اور پانی میں گھول کر پلادے انشاءاللہ شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

**درد کان:۔** جس مریض کے کان میں درد ہو تو چاہیئے کہ حسب ذیل دعا معہ۔۔۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے سات بار پڑھ کر دم کرے لیکن پڑھنے والا باوضو ہو نافع ہے۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ

**تپ دق:۔** مریض تپ دق کے لیئے مجرب ہے کہ چینی کی پلیٹ پر سورۂ فاتحہ معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے زعفران اور عرق گلاب خالص کے محلول سے لکھے اور پھر اس کے نیچے اسی محلول سے آیہ مندرجہ ذیل لکھے اور اس کو دھو کر مریض کو پلادے یہ عمل چالیس روز تک متواتر کرے انشاءاللہ شفا ہوگی۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔

**درد ناک:۔** اگر کسی کو ناک کے درد کی کسی وجہ سے شکایت ہے تو چاہیئے کہ چنبیلی کے تین تازہ پھول حاصل کرے اور ہر پھول پر تین تین بار سورہ فاتحہ اور تین تین بار سورۂ اخلاص معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے پڑھ کر دم کرے

اور مریض کو سونگھنے کے لیئے دے تاکہ وہ اس پھول کو کثرت سے سونگھتا رہے دوسرے روز یہی عمل تازہ پھولوں پر کر کے مریض کو سونگھاتا رہے اور باسی پھولوں کو چاہِ ناریک میں ڈال دے انشاء اللہ تین روز میں شکایت جاتی رہے گی۔

**سوزاک:-** سوزاک کے مرض کے لیئے مجرب ہے۔ کہ اولاً چینی کی بالکل نئی پلیٹ بازار سے خرید کر لا دے اور مشک و زعفران کا مشترکہ محلول تیار کرے اور اس محلول سے اس پلیٹ پر بہ یک زانو سورہ مزمل تحریر کرے اور دھو کر مریض کو پلائے چودہ روز تک متواتر اس علاج کو بہ صدق دل جاری رکھے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ع ہ | ج | لو |
| ورق | ث | د | ط |
| بدر | ا | یہ | و |
| طے | لو | ی | ھ |

**چیچک:-** یہ نقش برائے تحفظ چیچک ہے چاہیئے کہ اولاً ساعت زہرہ میں بروز آدینہ ایک چاندی کی تختی پر اس نقش کو کندہ کرائے اور پھر سیاہ دھاگے میں پیوست کر کے طفل خورد سال کے گلے میں ڈال دے اولاً تو چیچک نکلے ہی گی نہیں اور اگر نکلے گی تو زور

کم ہو گا۔

**نظرِ بد:-** اگر کوئی طفلِ صغیر کسی طرح سے اور کسی وقت میں نظرِ بد کا شکار ہو گیا ہے تو چاہیئے کہ کورے کاغذ پر پاک روشنائی بنا کر باوضو سورۂ فلق کو لکھے اور دھو کر نظر زدہ کو پلائے انشاء اللہ شکایت جاتی رہے گی۔

**پلیگ:-** زیادہ تر عاملین اس بات پر متفق ہیں کہ پلیگ کے مریض کیلئے چاندی انگشتری میں نگینہ یا یاقوت سرخ کا نصب کرائے اور سات بار آیہ مندرجہ ذیل پڑھ کر دم کر کے دائیں ہاتھ کی تیسری انگلی میں پہن لے انشاء اللہ مرض کی... شدت سے محفوظ رہے گا اور اگر توانا و تندرست ہے تو اس مرض کا شکار نہ ہو گا۔

قُلْ ھُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ھُدًی وَّشِفَاءٌ۔

**اختلاجِ قلب:-** جو کوئی اختلاج کا مریض ہو اس کو چاہیئے کہ وہ چند روز تک قبل طلوع آفتاب اُٹھے، منہ دھونے کے بعد نہار منہ حسب ذیل دعا پانی پر پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پی لیا کرے اور اسی دعا کو کثرت سے پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ شکایت جاتی رہیگی۔ ہر جمعرات

کو نذر پنجتن پاک کی دلاتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ اکْشِفْ ھَمِّیْ وَحُزْنِیْ وَفَرِّجْ عَنِّیْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

**آسانی وضع حمل ہے** بروقت ولادت اگر حاملہ درد زہ سے بے چین ہو اور ولادت نہ ہوتی ہو تو دعائے ذیل کو ایک کاغذ پر لکھ کر حاملہ کی ناف پر بصورت تعویذ باندھ دے انشاء اللہ ولادت میں آسانی ہو گی اور وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ یَا فَتَّاحُ بِلَا مِفْتَاحٍ اِفْتَحْ بِحَقِّ اُمِّ مُوْسٰی ھوجا بنت یعقوب علیہ السلام۔

**دافع زہر بچھو** جس کسی کو بچھو نے ڈنگ مارا ہو تو اس کے لئے چاہیے کہ مقام گزند سے نیچے یعنی پیر کی طرف آہستہ آہستہ یہ دعا پڑھ کر دم کرتا جائے انشاء اللہ زہر اتر جائے گا اور وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ۔

**برائے زخم اور پھوڑا** زخم اور پھوڑے والے مریض پر کثرت کے ساتھ دم کرے۔ اور زیادہ تر پانی پر بھی دم کر کے پلاتا رہے اور وہ دعا یہ ہے

اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ط

**دافعِ احتلام:-** اگر کوئی احتلام کا مریض ہے تو اس کو چاہیے کہ سونے سے پہلے خرفہ کے ساگ پر سات بار مع بسم اللہ کے سورہ فاتحہ کو پڑھ کر دم کرے اور اس کو بستر پر رکھ کر سو رہے ناپاکی سے محفوظ رہے گا۔

**قرحہ مثانہ:-** جس کسی شخص کو قرحہ مثانہ کی شکایت ہو حسب ذیل وظیفہ کی گردان کرے انشاء اللہ تکلیف سے نجات پائے گا اور وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ط

**مرگی:-** مرگی میں مبتلا مریض کے کان میں یا شفا الشافی دیا کافی تین سو اکیاون بار مع تین تین بار درود شریف پڑھ کر پھونکے انشاء اللہ شفا ہوگی۔

**امراض وبائی:-** جب امراض وبائی کا کسی مقام پر زور ہو تو وہاں کے ساکنین کو حسب ذیل وظیفہ بکثرت پڑھنا چاہیے ساتھ ہی اس کے ہر فرد کو چاہیے کہ اسی مبارک وظیفہ کو پاک روشنائی سے پاک کاغذ پر لکھ کر

اپنے مکان کے اندر اور صدر دروازے پر آویزاں کرے خلاقِ عالم بطفیل ان اسمائے پاک کے وبا سے نجات دے گا اور دہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لِیْ خَمْسَةٌ اُطْفِیْ بِهَا حَرَّ الْوَبَاءِ الْحَاطِمَةِ

اَلْمُصْطَفٰی وَالْمُرْتَضٰی وَابْنَاهُمَا وَالْفَاطِمَةُ

**آنکھ میں درد۔** اگر کسی کے آنکھ میں درد ہو تو حسب ذیل اسمائے مبارکہ بطریق ذیل لکھ کر آنکھ متعلقہ پر باندھے اور سو رہے انشاء اللہ شفا ہو گی اور وہ یہ ہے۔ ۷۸۶

محمد مصطفٰے احمد مرتضٰے

**باؤلے کتے یا گیدڑ کا کاٹنا۔** اگر کسی شخص کو دیوانے کتے یا گیدڑ نے کاٹ لیا ہو۔ تو اس کو چاہیے کہ کسی پاک مقام سے خاک لے کر آیہ کریمہ مندرجہ ذیل کو اوّل و آخر مکمل درود کے ساتھ پڑھ کر ۲۱ مرتبہ دم کرے اور اسی دم شدہ خاک کو مقام زخم پر آہستہ آہستہ ملے۔ خلاقِ عالم اس آیہ کی برکت سے شفا دے گا۔ آیہ مبارکہ صفحہ نمبر ۱۲۹ پر دیکھیے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِہِمْ وَیَتَفَکَّرُوْنَ فِیْ
خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ ھٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَکَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

**دردِ زہ:-** ولادت کے وقت اگر دردِ زہ میں شدت کی وجہ سے حاملہ پر سخت کرب و بے چینی طاری ہے اور بچہ پیدا نہیں ہو رہا ہے تو کلمات ذیل لکھ کر حاملہ کی پیشانی پر باندھے۔ بحکم خدا تکلیف دردِ زہ فوراً زائل ہو گی اور بچہ بہ آسانی پیدا ہو گا۔ اور وہ کلمات یہ ہیں۔

اشکوہ و انکوہ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

**گریۂ طفل:-** اگر بچہ بہت روتا ہو یا سوتے سوتے خوف نامعلوم کی وجہ سے ڈر کر چونک اٹھتا ہو تو تعویذ مندرجہ ذیل لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بچہ محفوظ رہے گا۔ مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ھٰذَا یَوْمُ لَا یَنْطِقُوْنَ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰی اَفْوَاھِھِمْ ۝۔

**حصول اولاد:۔** اگر کوئی عورت نعمت اولاد سے محروم ہو تو نقش مندرجہ ذیل کو سات روز تک ایک ایک کاغذ پر لکھ کر کھلادے اور شوہر زوجہ سے ہمبستر ہو۔ انشاء اللہ اولاد پیدا ہوگی۔

| | |
|---|---|
| سرا ج جمیع<br>سر سر | سوطہ<br>سروسہ |

**تحفظ حمل:۔** اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو تو اس کے لیے چاہیے کہ ۱۲ تار سوت کے حاصل کرے اور اسے کسم رنگ میں رنگ لے پھر اس کا گنڈہ بنالے آیات مندرجہ ذیل ہر ایک گرہ پر پڑھ کر دم کرے اور پھر گرہ دیوے اسی طرح اکیس گرہیں بنا ڈالے۔ یہ گنڈہ حاملہ کی کمر میں باندھے اور ولادت سے پہلے کہ وقت ولادت جس روز ہو اس سے کچھ پہلے اتار لیں۔ جب تک گنڈہ بندھا رہے گا نہ تو اسقاط ہوگا اور نہ ولادت ہوگی اسی لیے ولادت سے کچھ دیر پہلے گنڈے کو کھول لینا چاہیے دعا یہ ہے۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ واصۡبِرۡ وَمَا صَبۡرُکَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَلَا تَحۡزَنۡ عَلَیۡہِمۡ وَلَا تَکُ فِیۡ ضَیۡقٍ مِّمَّا یَمۡکُرُوۡنَ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الَّذِیۡنَ اتَّقَوۡا وَّالَّذِیۡنَ ہُمۡ مُّحۡسِنُوۡنَ۔

**باری کا بخار:۔** جس کسی کو بخار باری کا آتا ہو اس کو چاہیئے جس روز بخار کا ناغہ ہو یعنی بخار جس روز نہ آئے اس روز ایک سَو مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ پڑھ کر مریض کے دونوں کانوں میں دم کرے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ بھی الفاظ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دے۔

**درد ہمہ اقسام** عمل ہذا ہر قسم کے درد کے دور کرنے کے لئے اکسیر ہے جس جگہ درد ہو اس جگہ ہاتھ رکھ کر پڑھے:۔ اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ عَنْ وَجَعِيْ هٰذَا۔ اس کا ورد پانچ بار کرے اور ہر پانچوں مرتبہ مقام درد کو دم کرے۔

**زیادتی صفرا:۔** صفرا کی زیادتی کو روکنے اور اسے اعتدال پر لانے کیلئے ایک ککڑی تازہ حاصل کرے اور اس پر یہ ورد پانچ بار یا مضرجا عن المغموین پڑھ کر دم کرے اور ککڑی کو نیچے سے کھانا شروع کرے

**وضع حمل:۔** دعائے ذیل پانی میں گھول کر حاملہ کو پلانے سے ولادت میں آسانی ہوتی ہے اور ورد یہ ہے اَللّٰهُمَّ خَلِّصْ فلاں ..... (نام حاملہ) بنت فلاں (نام والدہ حاملہ)

مَّا فِیْ بَطْنِهَا مِنْ وَلَدِهَا خَلَاصًا لِّیْ عَاقِبَتِیْ اِنَّکَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ

**جمیع امراض:** ہر نماز کے بعد اور مغرب کی سنتوں میں سورہ فلق اور سورہ ناس کا بکثرت پڑھنا تمام بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ ان سورہ ہائے مبارکہ کے اور بھی بہت سے خواص ہیں زیادہ تر عاملوں کا اس پر اتفاق ہے۔

**شفائے بیماراں:** برائے شفائے بیماراں مجرب ہے کہ ایک لاکھ۔۔ پچیس ہزار مرتبہ یا سلام پڑھ کر مریض پر دم کرے۔

# باب ۵

## بابت مقہوری اعدا

(نوٹ) اس باب کے نسخوں پر عمل کرنے سے پہلے ضرورت مندوں کو اس نوٹ پر پوری توجہ دینی چاہیے۔ پوشیدہ نہ رہے کہ انتقامی جذبہ قابو پانے کے لئے ہر شخص کا فرض۔۔ اولین ہے۔ اگر دشمن سے انتقام نہ لیا جائے

اور اُسے معاف کر دیا جائے تو اس سے بہتر کوئی دوسری صورت نہیں ہے اور اگر ایسی ہی مجبوری پیدا ہو گئی ہے کہ دشمن ہر صورت میں آبروریزی اور جان تک لینے پر آمادہ ہو گیا ہے مفاہمت کی ہر صورت ختم ہو گئی ہے اس حالت میں اپنا تحفظ ضروری ہے۔

**مؤلف**

**تحفظ از شرِ دشمن:** شرِ دشمن سے نجات حاصل کرنے کے لئے بعد نماز عشاء اپنے لئے اطمینان وقت حاصل کرے اور اس نماز کے وقت ممکن نہ ہو تو کسی نماز کے بعد جبکہ سکون ہو گیارہ بار سورہ لایلاف کا بہ خلوص نیت ورد رکھے اور جب دشمن کسی عنوان سے حملہ آور ہو اس وقت معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ایک گیارہ مرتبہ پڑھے اور بتوسل حضرت مولا علیؑ مرتضیٰ اللہ تعالیٰ سے دعا کرے محفوظ

**ایضاً:** اگر دشمن نے کسی عنوان سے خائف کر رکھا ہے اور وہ کسی طرح سے بھی اپنی حرکت سے باز نہیں آتا تو چاہیے کہ روزانہ بعد نماز فجر اسی مصلّے پر دو رکعت نماز حاجت پڑھے بعدہٗ سر بسجود ہو کر چودہ مرتبہ بمعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَةَ فِی الدِّیْنِ

وَالۡاٰخِرِہٖ انشاء اللہ چند روز کے اندر اندر دشمن ذلیل و خوار ہو جائے گا۔

## برائے دفع ہونے دشمن:

یہ عمل تجربہ میں آیا ہوا ایک بزرگ عامل کامل کا ہے۔

فرماتے ہیں کہ دشمن سے محفوظ رہنے اور اس کا خطرہ دور کرنے کے لیے بعد نمازِ تہجد ایک ہزار ایک سو مرتبہ بہ صدق دل پڑھے

یَا بَدِیۡعَ الۡعَجَائِبِ یَا الۡخَیۡرِ اَرۡحَمۡنِیۡ اِلٰی یَوۡمِ الدِّیۡن۔

## برائے تباہی دشمن:

یا قہار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

نقش مندرجہ ہذا برائے تباہی دشمن مجرب ہے اور عاملین کا اس نقش پر اس مقصد کے تحت زیادہ تر اتفاق ہے بہ ساعت زحل لکھ کر خانۂ دشمن میں دفع کرا دے۔

**ایضاً:** یہ نقش بھی تجربہ میں عاملین کے آیا ہوا ہے

اولاً حسب قاعدہ اس نقش کو برائے تباہی دشمن بروز سنیچر بہ ساعتِ زحل و برائے غلبہ بروز منگل

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶۹ | ۷۲ | ۱ |
| ۷۱ | ۲ | ۷ | ۷۰ |
| ۳ | ۷۴ | ۶۷ | ۶ |
| ۶۸ | ۵ | ۴ | ۷۳ |

بہ ساعتِ مریخ لکھے بعدہٗ خانہ دشمن میں رکھوا دے حصول غلبہ کے لئے اپنے پاس رکھے۔ کامیاب ہوگا

**دافع دشمن ۵:** بدترین اور سخت تر دشمن اگر سدِ راہ ہو اور کسی طرح پیچھا نہ چھوڑتا ہو تو اس سے نجات حاصل کرنے اور اس کو شکست دینے کے لئے عمل نادِ علی مجرب ہے۔ رات کو تنہا مقام پر جہاں کوئی داخل انداز نہ ہو باوضو... تیس مرتبہ روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ دشمن کو شکست ہوگی اور وہ اس جگہ سے بھاگ بھی جائے گا۔ بعد حصولِ مقصد حضرت مولا مشکل کشا علیؑ کی نیاز شیرینی پر دلا دے (ناد علی اس کتاب میں ہم پچھلے اوراق میں لکھ آئے ہیں)

**دیگر:** یا قاہر العدو یا والی الولی یا مظہر العجائب یا مرتضیٰ علیؑ کے بکثرت پڑھنے سے دشمن ذلیل و خوار ہوگا۔

**دیگر:** دشمن کو قابو میں کرنے کے لئے حسب ذیل نقش نہایت مجرب ہے۔ چاہیے کہ اس نقش کو بخورات

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۳ | ۱۱۴ | ک |
| ۲ | ۷ | ۳ | ۱۳ |
| ۶ | ۴ | ۹۳ | ۱۲ |
| ۱ع | عہ | ع | ۱۵ |

کی روشنی میں باوضو تحریر کر کے اپنے بازو پر باندھے۔ بہ برکت ایں نقش انشاءاللہ اس پر کوئی دشمن غالب نہ ہو سکیگا۔

**دیگر:۔** یہ دعا اس وقت کے لئے مجرّب ہے جب کوئی بدترین دشمن اذیت پہونچانے پر مدافعت اور مفاہمت کی ہر کوشش کو ناکام کرتے ہوئے ایذا رسانی پر امادہ ہو جائے تو چاہیئے کہ بروز جمعرات جو زوال ماہ کا ہو روزہ رکھے۔ شام کو نمک اور پانی سے افطار کر کے باوضو چنبیلی کی تازہ سات کلیاں لائے اور بعد نماز عشاء ہر کلی پر سات مرتبہ دعائے ذیل پڑھ کر دم کرے اور دشمن کے مکان پر ڈال دے۔ نتیجہ خاطر خواہ برآمد ہوگا اور وہ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

یا فالق الغم عن صدور المضطرین اجب دعائنا بحق مدد م ن ط ب و ش۔

**دیگر:۔** دشمن کو ذلیل و خوار کرنے کیلئے بہترین عمل یہ ہے

کہ جہاں تک ممکن ہو سکے با وضو رہے۔ نماز پابندی سے ادا کرتا ہو تب بعد نماز عشاء بہ پابندیٔ وقت روزانہ بلاناغہ سورہ اَلَم تَرَ کَیفَ کی تلاوت کرے اولاً تو دشمن آمادہ بہ دشمنی نہ ہو گا اور اگر دشمنی پہ کمر بستہ رہا تو ذلیل و خوار ہو گا۔

**تباہی دشمن** اگر دشمن ضرر رسانی سے باز نہیں آتا اور نوبت آبرو ریزی اور جان جانے تک کی آگئی ہے سب سے پہلے صاحب حاجت کو ظالم اور مظلوم کا موازنہ کرنا پڑے گا یعنی وہ دشمن کے مظالم پر صبر کرتا رہا اور اس نے دوران ظلم و ستم کوئی ایسی حرکت یا بات نہ کی جو کفارہ کی صورت اختیار کر سکتی ہے تو اس کو چاہیئے کہ وہ رائی پر اکیس مرتبہ سورہ والعصر بروز ہفتہ بہ ساعتِ زحل زوال ماہ میں پڑھ کر دشمن کے گھر میں ڈال دے دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔ لیکن یہ خیال رہے کہ اس عمل کو بغیر ضرورت ہرگز نہ کرے۔

# باب ۶

## دربیان آسیب و مسحور و اُن کا دفعیہ

**آسیبی فتیلہ** جس کسی کو... بہ آسیب ستانا ہو اس آسیب زدہ کو فتیلہ ہذا لکھ کر جلا دے اور

ابلیس

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۵ | ۳۵۸ | ۲۰۱۳ | علیقا |
| ۲۶۰ | ۲۶۶ | ۲۲۳ | |
| ۲۲۱ | ۲۲۶ | ۲۵۹ | علیقا |

سنگھاوے۔ سونگھتے ہی آسیب کا نام و نشان تک باقی نہ رہے گا۔ لیکن عامل کو چاہیئے کہ پہلے اپنا تحفظ کر لے۔

**آسیب اور مکان** اگر کسی مکان پر آسیب کا قبضہ ہو یا دہشت زدہ معلوم ہوتا ہو تو چاہیئے کہ اس کے ہر ایک کمرے کے اندر اور دروازوں پر سورۂ اخلاص لکھ کر آویزاں کرے اور سوتے وقت بہ آواز بلند تین مرتبہ کہے۔ یَا عَلِیُّ اَدْرِکْنِیْ اور بہ اطمینان تمام سو رہے انشاء اللہ اس کو کوئی گزند نہ پہونچے گا۔

**دافع اجنہ و بھوت:۔** اگر کسی شخص پر جن یا بھوت نے

غلبہ پالیا ہے تو اس کے دونوں میں چہل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور وہ یہ ہے۔ کَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةٌ كِفْكَا فُهَا كَامِيْنِ كَانَ كَلْكَا تُكَرْكَرَ اَلْكُوْ اَلْكُوْفِيْ كَبَكْ يُ تَجَلَّیْ۔ تُشَكْتِكَةٌ كَلَكٌ تَكَا كَفَاكَ مَابِي كَفَاكَ انْكَاتُ كُوْبَتَهٗ یا كُوْكَبًا كَانَ نَخْكِيْ كُوْكَبَ الْفَلَكَا۔

دیگر:۔ آسیب زدہ کو نقش مندرجہ ذیل چینی کی نئی پلیٹ یا کورے کاغذ پر لکھ کر دکھائے آسیب بھاگ جائے گا۔

۹۹۹ ۱۱۱۸۹

دیگر:۔ برائے دفع ہونے آسیب و رفع ہونے بخار کے اسمائے اصحاب کہف مجرب ہیں باوضو لکھے اور مریض کے گلے میں ڈالے یا پانی میں گھول کر پلائے۔ عاملین اس باب میں متفق الرائے ہیں۔ بارہا کا آزمودہ ہے۔

الٰہی بحرمت یملیخا مکسلمینا کشفوطط تبیونس ادرفطیونس کشافطیونس یوانس بونس وکلبہم قطمیر۔

دیگر:۔ نقش مندرجہ ذیل کاغذ پر تحریر کرے بعدہٗ اس کا فتیلہ بنا ڈالے اس کے رات کے وقت آسیب زدہ کے سامنے اس فتیلہ کو روشن کرے۔ انشاء اللہ آسیب سوخت

ہو جائے گا۔ نقش کا فتیلہ بنانے کے بعد سب سے پہلے اس کو پاک وصاف روئی میں لپیٹ لے تب اس کو روشن کرے۔

عصیح عصیح عصیح

ارواح خبیثہ :۔ جس کسی مرد، عورت، بچے یا بوڑھے پر بھوت، پریت یا کسی ارواحِ خبیثہ کا اثر ہو اور وہ کسی طرح قابو نہ آرہا ہو تو اس کو چاہیئے کہ نقش مندرجہ ہذا کو بعد سلگانے،

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

بخورات حسب قاعدہ باوضو لکھے اور بعد کرنے موم جامہ بصورت تعویذ مریض متعلقہ کے گلے میں ڈال دے انشا اللہ خبیث روحوں کا اثر زائل ہو جائیگا۔

اجنہ سے تحفظ :۔ اگر کوئی شخص جن کے اثرات کے تحت آگیا ہو تو چاہیئے کہ سورۂ جن کی پہلی چھ آیتیں پڑھ کر مریض پر دم کرے اور یہی آیتیں پاک وطاہر پانی پر جو پہلے سے طاہر شدہ کسی برتن میں منگا کر رکھ لیا گیا ہو معہ اول و آخر درود پڑھنے کے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ پانچ بار پڑھ

کر دم کرے اور مریض کے چہرے پر چھڑکے اور اُسے پلائے انشاء اللہ جن کا اثر زائل ہو جائے گا۔ لیکن اپنا تحفظ پہلے کرے برائے مسحور۔ اگر کوئی سحر زدہ ہے تو اس کے لئے کورے بگر طاہر برتن میں پانی پاکیزہ حالت میں منگائے اور آیہ مندرجہ ذیل معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے تین بار پڑھ پڑھ کر دم کرے اور وہی پانی مسحور کو پلا دے انشاء اللہ اثر سحر جاتا رہے گا۔ اور وہ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔

دیگر:۔ اگر کسی شخص پر جادو کیا گیا ہو تو حسب ذیل آیت لکھ کر پلائے انشاء اللہ سحر دور ہو جائے گا اور وہ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِہِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُہٗ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ۔

دیگر:۔ سحر زدہ کے لئے اکسیر ہے کہ شیشے کے برتن پر معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے وَتَرَکْنَا بَعْضَھُمْ یَوْمَئِذٍ یَّمُوْجُ فِیْ بَعْضٍ۔ لکھ کر پلائے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ اثر سحر زائل کر دے گا۔

باب ۸

# متفرقات

شوہر آوارہ :- اگر کسی عورت کا شوہر آوارہ اور اپنی اسی آوارگی کی بناء پر بد مزاج بھی ہے تو اس کو چاہیے کہ اس کی بد مزاجی اور آوارگی کو دور کرنے کے لئے ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط کو معہ اسی قدر درود شریف کے اس شیرینی پر دم کرے جو اس کے شوہر کو پسند ہے اور یہی دم شدہ شرینی اس کو کھلائے۔ انشاء اللہ بگڑا ہوا شوہر راہ راست پر آجائے گا۔

دافع بد مزاجی :- اگر کسی عورت کا شوہر انتہائی غصہ ور ہو اور اپنی زوجہ سے روزانہ لڑائی جھگڑا کرتا ہے تو ایسے شوہر کے لئے چاہیے کہ اسم مبارکہ یا لطیف ۱۲۹ بار پڑھ چنبیلی کے تیل پر دم کرے اور یہی تیل شب میں شوہر کے سر پر مالش کرے اور یہ عمل متواتر تین شب کرے انشاءاللہ بد مزاجی دور ہو جائے گی۔

محبت باہمی :- جیسا کہ آجکل زیادہ تر دیکھنے میں آتا ہے

کہ شوہر اپنی زوجہ سے بے التفاتی پر کمر بستہ رہتا ہے اور زوجہ کے نان و نفقہ تک کی پرواہ نہیں کرتا تو ایسے شوہر کی۔۔ بیوی کو چاہیے کہ نقش مندرجہ ہذا کو چاندی کے تعویذ میں

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۱ | ۴۶ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۰ | ۴۸ |
| ۴۷ | ۵۴ | ۴۹ |

بحق یا علیم

رکھ کر اس کو اپنے بالوں کے جوڑے میں لپیٹ لے اور سوائے وقت غسل کے یہ تعویذ کسی حالت میں بھی جدا نہ کرے انشاء اللہ شوہر کے دل میں بیوی کی محبت بڑھے گی اور وہ مسخر ہو جائے گا۔ خاکہ تعویذ کا بڑا بنا دے نقش کے نیچے بحق یا علیم لکھے اور اس کے نیچے لکھے۔ الحب فلاں بن فلانہ علی حب فلانہ بنت فلانہ۔ فلاں بن فلاں کی جگہ شوہر اور اس کی ماں اور فلاں بنت فلانہ کی جگہ بیوی اور اس کی ماں کا نام لکھ دے مگر یہ راز کسی پر قطعی ظاہر نہ کرے۔

دیگر۔ اگر زن و شوہر کے درمیان محبت باہمی نہیں ہے کہ اتوار یا بروز دو شنبہ طلوع آفتاب سے پیشتر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے معہ درود اول و آخر ۱۲ بار ایک ہفتہ تک بلا ناغہ عمل ذیل بجالائے انشاء اللہ ہفتہ کے اندر میاں بیوی کی عدم

موافقت ختم ہو جائے گی اور وہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ فَاِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ یَا حَبِیْبُ یَا حَبِیْبُ بِحَقِّ یا بدوح یا بدوح یا بدوح۔ الحب نام شوہر و مادر شوہر علیٰ حب نام زوجہ و مادر زوجہ۔ یہ عمل بارہا کا آزمودہ ہے۔ خطا نہ کرے گا۔

**علاجِ آوارگی شوہر :۔** اگر کسی عورت کا شوہر جو پہلے نیک طینت رہا ہو آوارہ ہو جائے تو اس عورت کو چاہیئے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ تین دن روزہ رکھے اور تینوں دن یہ دعا کورے کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے اور بروقت افطار شربت تیار کرے دو رکعت نماز حاجت بجا لاوے اور یہی دعا سات مرتبہ مع بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم درود شریف کے پڑھ کر شربت پر دم کرے اور شوہر کو پلا دیوے انشاء اللّٰہ اس کا شوہر آوارگی سے تائب ہو جائے گا اور وہ دعا یہ ہے :۔

یَا سَلَامُ الْغُیُوْبِ فَلَا یَفُوْتُ شَیْءٌ من حفظہ یا غداہ۔

**عمل تسخیر :۔** جس کسی عورت کا شوہر بد مزاج اور بے وفا ہو جائے تو ایسی بیوی کو چاہیئے کہ بروز پنجشنبہ بشرطیکہ چاند برج عقرب میں نہ ہو علی الصباح یعنی تڑکے غسل کرے

پاک و صاف کپڑے پہنے بعد نماز فجر اپنے کو خوشبو سے معطر کرے
اور درود شریف پانچ بار پڑھنے کے بعد کلام پاک کی جو آیتیں
یاد ہوں تلاوت کرے بعدہٗ ایکسو اکیس مرتبہ معہ بسم اللہ الرحمٰن
الرحیم کے سُبْحَانَکَ یَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا رَبِّ یَا رَاحِمَ پڑھ کر
کسی کھانے کی میٹھی چیز پر دم کرے اور شوہر کو کھلا دے انشاء
اللہ شوہر مسخر ہو جائے گا۔

**محبت زن وشوہر۔** عمل مندرجہ ذیل برائے محبت
زن وشوہر بلا ناغہ سات روز تک بجا لاوے ناغہ نہ ہو ورنہ
از سر نو کرنا پڑے گا۔ دعا مذکورہ بصورت ہذا لکھے اور پانی
یا شربت میں گھول کر پلا دے انشاء اللہ طرفین میں محبت ہو گی۔

۷۸۶

یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا دَیَّانُ بِحَقِّ یَا اَللہُ

**نسخہ نایاب۔** سب سے پہلے صاحبان ضرورت
کو آگاہ کیا جاتا ہے کہ محبت کے متعلق جس قدر نسخے اس کتاب
میں سپرد قلم کیے گئے ہیں وہ صرف زن و شوہر کے لیے ہیں ناجائز
صورت اختیار نہ کریں گے ورنہ مبتلائے معصیت ہوں گے چنانچہ
عمل مذکورہ ہذا ایسے شوہر کو قابو میں کرنے کے لئے ہے جو بدمزاج
اور بدچلن ہو چاہیے کہ اتوار کے روز درمیان مغرب

تازہ پھول پر سات بار دعا مندرجہ بذا پڑھ کر دم کرے اور شوہر کے سرہانے رکھ دے یہ عمل تین شب برابر کرے اس درمیان میں اس امر کا خیال رکھے کہ کوئی ٹوکنے نہ پائے دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ نَجِّنِیْ عَنْ اَبْصَارِ الْمُظْلِمَۃِ وَالْمُوبِدِیْنَ فِی السَّمٰوٰتِ وَاَنْ تُصْرِفَ قُلُوْبَھُمْ عَنْ شَرِّ مَا یُضْمِرُوْنَ اِلٰی خَیْرِ مَا لَا یَمْلِکُہٗ غَیْرُکَ۔

**تسخیر زوجہ:۔** اگر کسی کی زوجہ سرکش، زبان دراز اور نافرمان ہو تو چاہیئے کہ بعد نماز فجر امام المشارق المغارب امیر المومنین سیدنا حضرت علیؓ ابن ابوطالب کرم اللہ وجہہ کی نذر کسی پاک شیرینی پر دلادے اور وہ شیرینی صاف ستھرے معصوم بچوں میں تقسیم کر دے اس کے بعد زوجہ کی پیشانی کے چند بال پکڑ کر گیارہ مرتبہ نادعلی مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم و درود مبارکہ کے پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ نافرمان بیوی فرمانبردار ہو جائے گی اس عمل کیلئے پانچ جمعرات منتخب کرے۔

**عمل گراں القدر:۔** اگر زن و شوہر میں ناچاقی پیدا ہو گئی ہو اور مصالحت کی تمام صورتیں بیکار ہو گئی ہوں تو چاہیئے کہ بروز چہار شنبہ طلوع آفتاب کے وقت مٹی کے کورے مگر

طاہر آبخورے میں کنوئیں سے پانی لادے اور پانچ مرتبہ اوّل
و آخر درود شریف پڑھ کر ۷۸۶ بار کہ یہ اعداد خود بسم اللہ کے
ہیں پورے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو پڑھ کر اسی آب آمدہ پر دم
کرے پھر یہ پانی زن و شوہر کو پلا دیا جائے۔ انشاء اللہ ناچاقی
دور ہو جائے گی۔

**نقش الفت:۔** اگر زوجہ و شوہر میں باہمی میل و محبت نہ
تو چاہیے کہ نقش مندرجہ ذیل لکھ کر پانی یا شربت میں گھولے
اور زن و شوہر دونوں کو پلائے۔ گیارہ روز تک متواتر عمل کرے
اور جب نتیجہ خاطر خواہ برآمد ہو جائے تو عمل کو ترک کر دے
نقشہ یہ ہے۔۔ ل ل ل ل ل ل ل

ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ

عج عج عج عج عج عج

**نایاب پھول:۔** چنبیلی کے سات پھول حاصل کرے
اور ان پھولوں پر سات سات مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر
دم کرے اور پھول رات کو شوہر کے سرہانے رکھ دے اور
یہ عمل سات دن تک متواتر کرے شوہر کا غصہ اور بے اتفاقی
دور ہو جائے گی۔

**برائے دوری نافرمانیت:۔** اگر کسی کی زوجہ نافرمان ہو تو اس کی نافرمانیت دور کرنے کے لیے اسم مبارک یَا وَدُوْدُ ۲۰۰ بار پڑھ کر کسی شیرینی پر دم کرے اور اس کو کھلائے یہ عمل متواتر پانچ روز تک کرے زوجہ کی نافرمانی دور ہو جائے گی۔

**خاکِ از جواب:۔** اگر میاں بیوی میں ناموافقت ہو تو عورت یا شوہر کے بائیں پیر کے نیچے کی خاک لے کر۔ سورۂ الم ترکیف ۱۵ بار پڑھ کر دم کرے اور وہ خاک چپکے سے میاں بیوی کے بدن یا جسم کے کپڑوں پر مل دے جس کے جسم یا کپڑوں پر یہ خاک مل جائے گی اس کا دل مسخر ہو جائیگا۔

**دافعِ آوارگی:۔** اگر کسی پاکباز بیوی کا شوہر آوارہ ہو تو اسمائے مندرجہ ذیل لکھے اور پانی میں گھول کر پلائے۔ یہ عمل سات روز تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ اسے غیر عورتوں سے نفرت ہو جائے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا کلکائیل یا دومائیل یا کشفائیل یا دوکابن حق ہدہاج یدیح

**تحفظ از بلای سماوی:۔** اگر کوئی شخص سماوی یا ارضی بلاؤں سے گھر جائے تو اسے چاہیئے۔ کہ روزانہ بعد نماز فجر اور عشاء کے ایک سو ایک مرتبہ یَا دَافِعَ البلیات بمعہ اسی قدر اوّل

و آخر درود شریف کے پڑھے محفوظ رہے گا۔
برائے فتوحات :- اپنی آسانی کو دیکھتے ہوئے وقت مقرر
کرے ، عروج ماہ کا زمانہ ہو اور شروع کرنے کا دن اتوار کا لہذا
عمل سورہ سبع ثانی ۹۴ مرتبہ اس ترکیب سے پڑھے کہ جب
اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ پر پہونچے تو سات مرتبہ تکرار کرے
اوّل و آخر ہر مرتبہ درود شریف پڑھے اکیس[۲۱] دن تک عمل اسی طرح
سے کرے انشاء اللہ فتوحات کثیر ہوگی۔ پروردگار عالم سامان
کثرت غیب سے پیدا کرے گا۔ مگر یہ راز کسی پر ظاہر نہ کرے۔
تحفظ مال و اسباب :- دروازہ صدر مکان اور اس بکس کے
اندر ... جانب و ڈھکنے کے اوپر نقش مندرجہ ذیل بروز دوشنبہ ما
درمیان عصر و مغرب لکھ کر
چسپاں کردے انشاء اللہ رقم
و سامان چوری جانے سے
محفوظ رہے گا اور اگر مال سرقہ
ہوگیا ہے تو واپس مل جائے گا۔

۷۹۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۱۴۷ | ۱۵۰ | ۱۳۷ |
| ۱۴۹ | ۱۳۸ | ۱۴۳ | ۱۴۸ |
| ۱۳۹ | ۱۵۲ | ۱۴۷ | ۱۴۲ |
| ۱۴۶ | ۱۴۱ | ۱۴۰ | ۱۵۱ |

عاملین منفرہیں کہ یہ نقش بارہا کا آزمودہ ہے۔
دیگر :- جس صندوق کے اندر روپیہ اور زیور رکھا جائے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ع | صمٓ | مھو |
| مد | ۱۳ | مُ |
| ن | صحٰ | ۲ س ۵ |

اس کے ڈھکنے پر اندر کی جانب حسب ذیل نقش اندلج بروز دوشنبہ درمیان عصر و مغرب کر کے چسپاں کر دے رقم سرقہ ہونے سے محفوظ رہے گی۔ یہ نقش آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الا | سے | سے | ۲ | ع |
| محمد | بحجہ | لا | | ۷ |

بحق یا تطہیر

**بدبنائی ندارد:** عروج ماہ میں شب جمعہ کو با وضو ہو کر حسب ذیل نقش مشک اور زعفران سے لکھے اور گھر میں لگائے اگر کوئی چور مکان میں داخل ہوا تو اسے سامان نظر نہ آئے گا اور وہ بے نیل و مرام واپس چلا جائے گا۔

**عمل بے نظیر:** مال کو چوری جانے سے بچانے کے لئے اتوار یا منگل کو اس باغ میں تنہا داخل ہو جہاں انار کے درخت ہوں اور پھولے ہوئے ہوں چنانچہ جس پھول کا رخ مشرق کی طرف ہو اس کو توڑنے سے قبل کہے کہ میں تجھ کو بہ نیت خالص اپنے مال کی حفاظت کے لئے لیجا رہا ہوں یہ کہہ کر پھول توڑے اور رومال میں لپیٹ لے تاکہ اس پر کسی کی نظر نہ پڑے

گھر پر لے آئے۔ عصر اور مغرب کے درمیان ایک سو اکیس بار کلمات ذیل پڑھ کر پھول پر دم کرے اور اسے مال کے صندوق میں رکھ دے انشاء اللہ تعالےٰ مال و متاع چوری جانے سے محفوظ رہے گا۔ کلمات یہ ہیں۔ یا طاھیر یا طاھیر یا طاھیر بحق ھتمایئل کشمایئل۔ مشمایئل

**حفاظت مال و زراعت:** اگر مال و زر زمین دوز مکان یعنی تہ خانہ کے اندر رکھا گیا ہے اور خطرات چوری جانے کے بھی لاحق ہیں تو چاہیئے کہ حسب ذیل کلمات کو کاغذ کے چار ٹکڑوں پر لکھ کر تہ خانے کے چاروں۔۔ گوشوں میں دفن کر دے اور زراعت کی حفاظت کے لئے بھی کھیت کے چاروں گوشوں میں دفن کر دے کھیت انشاء اللہ ہر نقصان سے بچا رہے گا۔ کلمات یہ ہیں:۔ بحرمت ابراھیم خلیل اللہ بحرمت ابراھیم بن محمد رسول اللہ بحرمت ابراھیم بن ادھم بحرمت ابو ابراھیم بن خواص۔ مال و زراعت جائز ہو۔ مال حرام یا زراعت شبہی نہ ہو۔

**مال میں برکت:۔** بعد نماز جمعہ سورہ اخلاص ایک ہزار بار پڑھ کر جائز پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مال و اسباب میں بہت

خیر و برکت ہوگی۔ مال و اسباب جو جائز ہوں اس پر دم کرے

**برائے ترقی مال وحفاظت:۔** بروز بدھ بعد زوال آفتاب گھوڑے کی نعل پر جو ٹوٹا نہ ہو حسب ذیل نقش لکھے اور اسے اس صندوق کے اندر رکھ دے جس میں مال و زر رکھا ہوا ہو۔ مال میں برکت ہوگی اور چوری جانے سے محفوظ رہے گا۔

۷۸۶

حم الا ح ا لحمد د

**برآمدن حاجات:** جب کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو اور اس کے حل کی تمام صورتیں مسدود نظر آتی ہوں اس وقت چاہئے کہ بعد نماز ظہر اول و آخر پانچ پانچ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں دو سو مرتبہ یا حی یا قیوم برحمتک استغیث اس عمل کو بہ رجوع قلب سات دن تک بلا ناغہ پڑھے۔

**نقشبندی بزرگوں کا وظیفہ:** جب کوئی شخص بہت زیادہ پریشان ہو جائے اور کوئی صورت دافع پریشانی نظر نہ آتی ہو تو بعد نماز مغرب معہ اسی ذکر اول و آخر درود شریف

پڑھنے کے بعد ایکسو مرتبہ یا دلیل المتحیرین روزانہ پڑھے اللہ تعالیٰ پریشانی کا حل غیب سے پیدا کرے گا۔

**دافع رنج و غم:۔** کیسا ہی رنج و غم کیوں نہ ہو اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے نادعلی شریف کا عمل بہت مجرب ہے بکثرت بعد نماز ورد کرے جب **سینجلی** کُلِّ ھَمٍّ وَّغَمٍّ پڑھے تو تصور کرے کہ اس کے سارے اسباب رنج و غم دور ہو رہے ہیں۔ ساتھ ہی درود شریف بھی پڑھتا جائے وقت نماز اپنے لئے تعین کر لے جس میں کہ وہ سکون سے پڑھ سکے لیکن پھر بعد میں وقت خواندگی عمل کو نہ بدلے۔

**امداد غیبی:۔** جب کوئی مشکل کام درپیش ہو اور اس کے انجام پانے کی کوئی صورت نظر آ رہی ہو تو عمل سورۂ مبارکہ یٰسین اس طرح شروع کرے کہ نوچندی جمعرات کو قبل نماز صبح غسل کرے بعدہ سفید کپڑے جو عطر گلاب یا اور دیگر عطر وغیرہ سے معطر کر لئے گئے ہوں پہنے خوشبو کے لئے لوبان اور اگر کی بتی سلگا لے اس کے بعد نماز فجر ادا کرے اور اسی مصلے پر بیٹھ کر سو بار درود شریف پڑھے اور شیرینی پر نذر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دلوائے پھر سورہ یٰسین شروع کرے جب "مبین" پر پہونچے تو یہاں چھوڑ

دیوے پھر سے شروع کر اسی طرح ساتویں "مبین" تک بھی عمل کرے ساتویں مرتبہ برابر پڑھتا چلا جائے اسی طرح ایک مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ ہر مشکل کام سرانجام پاتا رہے گا۔ امداد غیبی حاصل ہوتی رہے گی۔

**دشواریوں پر قابو پانے کیلئے:** ہر کار دشوار کے لئے جہاں اس کے حل کے لئے جائز طریقہ پر عقل انسانی جواب دے جاتی ہے تو چاہیے کہ بعد نماز فجر بہمراہ درود شریف یا کافی المہمات کا ورد کرے انشاء اللہ تمام دشواریاں دور ہو جائیں گی۔

**مصائب کا حل:** اگر کسی شخص کو مصیبتوں نے ہر چہار طرف سے گھیر لیا ہو تو اس کے لئے بہتر ہے کہ عمل ذیل سے استمداد حاصل کرے انشاء اللہ تمام مصیبتیں دور ہو جائیں گی۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ سات روز تک روزانہ بلاناغہ نماز فجر کے بعد پاک کاغذ کے سات ٹکڑوں پر پاک روشنائی سے حسب ذیل دعا لکھے اور آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالا کرے اور وہ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ اللہ الملک الحق المبین من عبد الذلیل الی ربی الجلیل اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

اکسیر مجرب ہے۔ پریشانیوں نے اپنے یلغار سے عرصہ حیات تنگ کر رکھا ہو۔ عزت خطرے میں ہو۔ روزگار کی حالت ابتر یا ملازمت چراغ سحری ہو۔ دشمن مع اپنے تمام حربہ دشمنی سے مسلح ہو کر حملہ آور ہوا ہو۔ چغلخوروں اور حاسدوں نے ناک میں دم کر رکھا ہو جائے مفر نہ ہو تو اس عمل سورۂ مبارکہ یٰسین کو جو اس جگہ دوسرے طریقہ سے تحریر کیا جا رہا ہے اپنا ممدد و معاون بنائیے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ۔ عروج ماہ میں جمعرات رات کے بارہ بجے جب کہ کوئی مخل نہ ہو سکے غسل کرے، پاک صاف کپڑے پہنے با وضو دو رکعت نماز حاجت بجا لاوے پھر تلاوت سورہ مبارکہ یٰسین میں اس طرح مصروف ہو کہ ہر "مُبین" پر ایک مرتبہ سورۂ مزمّل اور سات مرتبہ الم ترکیف تا حصول مقصد بہ پابندی وقت پڑھتا رہے اوّل و آخر پانچ پانچ مرتبہ درود کے ساتھ اللہ تعالیٰ ہر مشکل کو حل فرمائے گا۔

دیگر ۔ تمام مصیبتوں اور پریشانیوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے۔ وظیفہ ذیل بہت مجرب ہے۔ بغیر تعداد مقرر کئے ہوئے پڑھے اوّل و آخر درود شریف بھی ساتھ ہی ساتھ پڑھتا رہے اور وہ وظیفہ یہ ہے۔

تَسَهَّلْ يَا إِلٰهِي كُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَةِ سَيِّدِ الْأَبْرَارِ سَهِّلْ

**عمل استخارہ:۔** یہ استخارہ امام المشارق والمغارب غالب کل غالب حضرت علیؑ ابن ابو طالب سے منسوب ہے عاملین کی کثیر تعداد کا آزمایا ہوا ہے۔ جس مقصد کے لیے دیکھے گا پہلی ہی شب میں مطلع ہو رہیگا۔ ورنہ تین شبوں انشاء اللہ ضرور نتیجہ بر آمد ہو گا۔ طریقہ اس استخارے کا یہ ہے کہ بعد نماز عشاء دو دو رکعت کر کے چھ رکعت نماز نفل کی اس طرح سے ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بعد سورۂ | | | والشمس | ۷ بار |
| دوسری رکعت میں | " | " | والضحیٰ | ۷ بار |
| تیسری رکعت میں | " | " | واللیل | ۷ بار |
| چوتھی رکعت میں | " | " | الم نشرح | ۷ بار |
| پانچویں رکعت میں | " | " | والتین | ۷ بار |
| چھٹی رکعت میں | " | " | انا انزلنا | ۷ بار |

بعد سلام حضور پر درود ۱۰ بار بھیجے اس کے بعد یہ دعا پڑھے:۔

اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبِّ اِسْحٰقَ وَ یَعْقُوْبَ وَرَبِّ جِبْرَائِیْلَ وَرَبِّ مِیْکَائِیْلَ وَرَبِّ اِسْرَافِیْلَ وَ رَبِّ عِزْرَائِیْلَ وَیَارَبِّ مُنَزِّلَ الصُّحُفِ وَ مُنَزِّلَ التَّوْرَاتِ وَالْاِنْجِیْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ

اَرِنِی فِی مَنَامِیْ هٰذِهِ اللَّیْلَةَ مِنْ اَمْرِیْ مَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ۔

## نماز برائے صحت و ترقی عمر۔ ترقی عمر و حصول

صحت کے لیے حسب ذیل طریقہ پر نماز ادا کرے۔ انشاء اللہ کامیاب ہو گا اور یہ سلسلہ ہر شب جمعہ کو جاری رکھے۔ چاہیے کہ شب جمعہ کو نماز عشاء کے بعد چار رکعت نماز ایک سلام کے ساتھ اس طرح پڑھے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ انا انزلنا تین بار اور سورہ اخلاص پندرہ مرتبہ پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد سجدے میں جائے اور بحالت سجدہ تین بار پڑھے یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ثَبِّتْنَا عَلَی الْاِیْمَانِ پھر بیٹھ کر یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بُوْکَنَهٗ فِی الْعُمْرِ وَصِحَّتِهٖ فِی الْبَدَنِ وَرَاحَتِهٖ فِی الْمَعِیْشَةِ وَوُسْعَتِهٖ فِی الرِّزْقِ وَزِیَادَةً فِی الْعِلْمِ وَثَبِّتْنَا عَلَی الْاِیْمَانِ۔

**روئے تاباں:۔** چہرے پر روشنی اور نورانیت پیدا کرنے کے لیے چاہیے کہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ روزانہ بہ کثرت معہ اوّل و آخر درود شریف پڑھے۔

**دربافتگی حال مفقود الخبر** اگر کوئی شخص لاپتہ ہو گیا ہو اور اس کی کیفیت اور پتہ

معلوم کرنا۔ چاہے تو کلمہ یا مشنو دینا زعفران سے رات کے وقت لکھ کر قرآن شریف کے اندر رکھ دے اور بغیر کسی سے کلام کئے ہوئے سو جائے رات کو خواب میں شخص لاپتہ کا سارا حال معلوم ہو جائے گا۔

**واپسی مفرور:۔** برائے واپسی شخص مفرور حسب ذیل دعا مجرب ہے چاہیئے کہ عصر و مغرب کے درمیان معہ اوّل و آخر درود شریف کے روزانہ ۱۳ مرتبہ پڑھے۔ یا جامع الناس لیوم لا ریب فیہ اجمع علیٰ ضالتی۔

**واپسی گم گشتہ:۔** یہ عمل ایک قلمی بیاض سے حاصل کیا گیا ہے اس عمل کے ذریعہ سے واپسی گم گشتہ کے لئے اس طرح عمل کرنا چاہیئے کہ پہلے ہر چہار سمت اذان اور اقامت کہے اور پھر اسی طرح ہر چہار طرف یہ دعا پڑھے اِنَّا جَعَلْنَا فِیْ اَعْنَاقِہِمْ اَغْلٰلًا فَہِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَہُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْ بَیْنِ اَیْدِیْہِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِہِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰہُمْ فَہُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ھُوَ ھُوَ ھُوَ۔ کچھ دیر نہ گذرے گی کہ گم گشتہ خود یا اس کی خبر آجائے گی۔

**برائے جذام:۔** شمس العارفین مولانا شمس الدین سالوی قدس اللہ سرہ العزیز کا ارشاد ہے کہ جذام کے مرض سے نجات حاصل کرنے کیلئے ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بلا ناغہ جب تک مکمل صحت نہ ہو جائے پڑھتا رہے مجرب ہے۔

**استخارہ:۔** قول جمیل" میں جناب مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص اپنے کسی کارہائے متعلقہ میں بحالت خواب حکم خدا معلوم کرنا چاہیے تو رات کو وضو کرکے پاک کپڑے پہنے اور قبلہ کی طرف منہ کرکے داہنی کروٹ لیٹے اور سورۃ والشمس، واللیل اور سورہ اخلاص سات سات بار پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھے۔ جو کچھ ہونے والا ہے۔ اللہ تعالیٰ پہلی یا دوسری انتہائی سات راتوں کے اندر معلوم ہو جائیگا اور وہ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اَرِنِی فِی مَنَامِی (اپنے کام کا خیال کرے) وَاجْعَلْ لِّی مِنْ اَمْرِی فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا وَّ اَرِنِی فِی مَنَامِی مَا اَسْتَدِلُّ بِهٖ عَلٰی اِجَابَتِهٖ دَعْوَتِی۔

**کامیابی مقدمہ:-** اگر کوئی شخص کسی مقدمہ میں ماخوذ ہو اور بظاہر بری ہونے کی امیدیں منقطع ہو گئی ہوں تو اس چاہیئے کہ وہ روزانہ تا انفصال مقدمہ بارہ بجے رات کو دو رکعت نماز حاجت بجا لائے اور بارگاہ خداوندی میں الحاح وزاری کرے اور درود شریف بکثرت پڑھے انشا اللہ کامیاب ہو گا۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ
اَغِثْنَا یَا رَسُوْلَ الثَّقَلَیْنِ اَنْتَ حَقٌّ مُنِیْبُ اللّٰہ

**حفاظت باغ وزراعت:-** جس کھیت یا باغ میں حسب ذیل دعا کاغذ پر لکھکر درختوں میں لٹکا دی جائے یا کھیت کے درمیان میں بالی میں یا لکڑی گاڑ کر اونچی جگہ پر لٹکا دے تو باغ اور کھیت کی پیداوار میں اضافہ ہو گا اور فصل ٹڈی کے حملوں سے محفوظ رہے گی۔ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّکَ اَنْتَ لِلّٰہِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اِلّا ھُوَ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

اگر اس دعا کو بہ رجوع قلب پڑھ کر دم کر دیا کرے جب بھی انشاءاللہ نتیجہ بہتر رہے گا

ختم شد

حمید بک ڈپو نولکھا بازار : لاھور